| لفظ | عربی یا فارسی معنی | اُردو معنی | سند |
|---|---|---|---|
| | | | "اور کتاب کو اُردو کے سب سے بڑے سرپرست اعلیٰ حضرت . . . کی<br>طرف نسبت دیکر نظامِ اُردو کے نام سے موسوم کر دیا"<br>نظامِ اُردو معذرت از آرزو لکھنوی |
| معافی | صیغہ اسم فاعل بمعنی عفو کنندہ | چھما | "طبع کے بعد معافی مانگنا یہ اور ستم ہے"<br>نوٹ:- قابلِ معافی اور طالبِ معافی عام طور پر رائج ہیں" |
| فرصت | نوبت | آرام پانا | "ہر خطے میں آلام و امراضِ گوناگوں کا رونا اور قلتِ فرصت کا دونا ہے"<br>(تنقیداتِ عبدالحق)<br>"فرصتِ ناز بھی پہروں نہیں ملتی افسوس<br>وہ ہے مصروف سنبھالے فراواں کوئی (داغ) |
| مضطر | بے اختیار و بیچارہ | بے قرار | "اُس کی چتون پھرتے ہی محفل میں ہلچل پڑ گئی<br>مضطرب کو مضطرب مضطر کو مضطر لے چلا (داغ)<br>ع ساتھ اپنے اُنہیں لے گئی بانوئے مضطر" (انیس)<br>مضطر ہوں چین آنے پہ آتا نہیں مجھے<br>رونے میں منہ نظر آتا نہیں مجھے (انیس)<br>ع دیکھنے جاؤ ہمارے دلِ مضطر کے مزے (داغ) |
| فضا | فراخی زمین و کشادگی صحن | بہار، حالت | اک داغ رہ گیا ہے سو وہ بھی مٹا مٹا<br>دل میں بہارِ عشق کی اب وہ فضا نہیں (داغ)<br>ع سُنا جو کرتے تھے وہ باغ پُر فضا ہے یہ (چکبست)<br>ع ازل میں تھی جو فضا اُس کا یادگار ہے یہ (چکبست)<br>"شاید آپ کو میں نے لفظ فضا کی تحقیق لکھدی تھی، اگر اُردو کے<br>معنی لئے جائیں تو بہار کے ہو سکتے ہیں"<br>شوق قدوائی مرقع ادب صفحہ ۹۱ |
| محرم | واقف کار | انگیا | کسی کی محرمِ آبِ رواں کی یاد آئی<br>حباب کے جو برابر کبھی حباب آیا |
| مشکور | شکر کیا گیا، ستودہ | شکر کرنیوالا | ایک نے مجمع سادات میں بڑھ کر یہ کہا<br>گرچہ اس لطف کے مشکور ہیں ہم خاک نشیں (شبلی) |

| لفظ | عربی یا فارسی معنی | اردو معنی | سند |
|---|---|---|---|
| | | | "نہ یہ کہ سارا پنجاب خاص اردو کی واقفیت کیلئے ان کا مشکور رہو۔" (منشورات از کیفی دہلوی)<br>ع نہ ہو مشکور کیوں پھر بندہ لطفِ کبریائی کا (ذکی تلمیذ غالب)<br>"مدت کے بعد نامہ سعادت آیا ممنون و مشکور کیا۔" (امیر مینائی مرقعِ ادب ص۲۵) |
| منت | احسان کردن | خوشامد | اس نے مانی نہ کوئی میری بات<br>منتیں کر کے بات بھی کھوئی (داغ) |
| تکلیف | کار فرمودن | دکھ | شبِ فراق کی تکلیف سے یقین آیا<br>مقابل اس کے جہنم میں عیش ہوتا ہے (فارغ) |
| خاطر | دل | آؤ بھگت<br>مدارات | "وہ جوہری بچہ ڈٹا ہوا ہے اور بڑی خاطریں ہو رہی ہیں۔" (جام سرشار ص۲۳)<br>"اُن کی خاطر داری اور دلجوئی میں کوئی دقیقہ باقی نہ رکھا۔" (محمد حسین آزاد - سکندر اعظم)<br>ع "نانا کی طرح خاطرِ اُمت تھی زیادہ" (انیس) |
| مرتبہ | درجہ، رتبہ | بار - دفعہ | اُردو میں اس کا استعمال دفعہ کے معنی میں عام ہے اور اب فارسی میں بھی اس معنی میں عام ہو گیا ہے۔ جیسے ذیل میں<br>"ازاں جملہ نہ سال و ہشت ماہ مرتبۂ اول حکومت نمود و بعد ازاں پانزدہ سال در کابل و قندھار مرتبۂ ثانی۔۔۔۔" (از زینت الزماں ذکر جلوس ہمایوں) |
| غصہ | اندوہ | غیظ، کرودھ | قلزم کے بدن میں لگ گئی آگ<br>منہ پر غصہ سے آ گئے جھاگ (منشی جوالا پرشاد برق)<br>غم و غصہ و رنج و اندوہ و حرماں<br>ہمارے بھی ہیں مہرباں کیسے کیسے (آتش) |
| روزگار | زمانہ | روزی | "ایک لڑکی چھ مہینے کی گود میں، ابھی تک کوئی صورتِ روزگار نہیں اور نہ کہیں سے اُمید ہے۔" (شریف زادہ از مرزا رسوا لکھنوی) |

میں نے صرف چند الفاظ مثال کے طور پر پیش کئے ہیں۔ اور جن مقامات پر خط کھینچ دئے ہیں۔ اُن سے یہ بھی ثابت ہے کہ یہ اور اسی قبیل کے دیگر الفاظ اپنے اُردو مفہوم میں صرف مفرد استعمال نہیں ہوتے، بلکہ تراکیبِ فارسی کے ساتھ بھی ان کا استعمال جائز ہے۔

۲- وہ الفاظ اور ترکیبیں جو اپنی ساخت میں غلط بنائی جاتی ہیں:-

| لفظ | کیفیت | سند |
| --- | --- | --- |
| نشّی | نشہ سے بنایا گیا بمعنی نشہ کرنے والی چیز | "اس کو کسی نشّی دوا سے بیہوش کرکے بھگا لے گیا" (جام سرشار صفحہ ۲۳۹) |
| نشیلی | نشہ سے رسیلی کے انداز پر بنایا گیا | ع یوں نشیلی ایسی متوالی نہیں (داغ) |
| زہریلی | زہر سے رسیلی کے انداز پر بنایا گیا | "معشوق کی آنکھ کو زہریلی شعرائے فارس نے بھی کہا ہے" (شوق قدوائی مرقع ادب ص۵۵) |
| عادی | عادت سے بنایا گیا | ع ہم جو عادی ہو گئے دشنام کے (داغ)<br>ع قفس میں بند ہیں جو آشیاں کے تھے عادی (چکبست)<br>تیغ ابرو کی زبان عادی ہوئی<br>بات سیدھی بھی جو کی ٹیڑھی ہوئی (خواجہ وزیر) |
| سوائے | اصل لفظ سوا ہے | "سوائے وہی ڈینگ اور کوئی بات نہیں (جام سرشار ص۸۲)<br>کہا ہے کس نے کہ غالب برا نہیں لیکن<br>سوائے اس کے کہ آشفتہ سر ہے کیا کہیئے (غالب)<br>"اُن سب نسخوں میں سوائے ایک کے یہ شعر یوں لکھا ہے" (تنقیدات عبدالحق ص۲) |
| بہتات | عربی فارسی میں کوئی لفظ نہیں | دل ہمارا موردِ آفات ہے<br>رنج کی بہتات ہی بہتات ہے (داغ)<br>گوناگوں تیلیوں کی بہتات<br>کب ہوتی ہے جب ہو خوب برسات (صفی لکھنوی) |
| بدحواسی | فارسی میں بے حواسی مستعمل ہے | کیا کہوں وجہ بدحواسی کی<br>ہوش پرّاں ہیں رنگِ محفل سے (داغ)<br>ع سمجھ لیا ہے ستمگر نے بدحواس مجھے (داغ)<br>بجائے مے دیا پانی کا اک گلاس مجھے<br>سمجھ لیا مرے ساقی نے بدحواس مجھے (سرور جہان آبادی)<br>"شیریں کمان کی بدحواسی اور غم و غصّہ اور رنگِ چہرہ کے بہ انداز پر بغور نظر ڈال رہی تھی" (جام سرشار ص۱۱-۱۰) |

| لفظ | کیفیت | سند |
|---|---|---|
| تلاشی<br>متلاشی | نثر کی لفظ تلاش سے بنے ہیں | نکلا ہے تلاشی سے فقط اک درم داغ<br>یاروں کو مرے دل پہ ہزاروں کا بھرم تھا (داغ)<br>ع جلوت میں یوں ہے وہ کہ تلاشی ہے چشمِ شوق (داغ)<br>شب کو خیال رہتا ہے اک رشکِ حور کا<br>ظلمت میں دل مرا متلاشی ہے نور کا (آتش) |
| بادشاہت | یہ لفظ چاہت کے طریقہ پر بنا ہے | "یہ بہار دیکھ کر اپنے رفقا سے مخاطب ہوا اور کہنے لگا کہ معلوم ہوتا ہے کہ ایشیا میں اسی عیش و عشرت کا نام بادشاہت ہے" (محمد حسین آزاد۔ سکندر اعظم) |
| رہائش | فارسی حاصل مصدر (ش) کے انداز پر رہنا سے بنا۔ | انشا کی دریائے لطافت میں ص۱۳۱ پر اور رسالہ صبح امید میں جس کے ایڈیٹر حضرت چکبست تھے صفحہ ۳ و ۳ پر استعمال ہوا ہے |
| قدیمی | اصل لفظ قدیم ہے | "میں ہوں آپ کا قدیمی دعاگو" (امیر فقیر مرقعِ ادب ص۲۴) |
| صافی | اصل لفظ صاف ہے | آسودہ باد خاطرِ غالب کہ خوے اوست<br>آمیختن بہ بادۂ صافی گلاب را (غالب)<br>آبِ صافی بنکے نکلا ابرِ تر سے ہے برستا قطرہ قطرہ خاک پر |
| بہبودی | اصل لفظ بہبود ہے | "لیکن زبان کی بہبودی اُن کی یا کسی کی خوشنودی پر فوقیت چاہتی ہے"۔ (منشورات از کیفی دہلوی ص۲۷) |
| شروعات | شروع سے بنایا گیا | "یہاں سے اُردو کی تنسیق و تنظیم شروع ہوئی جو اُنیسویں صدی عیسوی کی شروعات تک برابر جاری رہی" (منشورات از کیفی دہلوی ص۶۷) |
| تبادلہ | عربی فارسی میں کوئی لفظ نہیں | "تبادلۂ خیالات کے بعد اُنہوں نے مجھی کو اس کام کے لئے مجبور کیا۔ (نظام اُردو از آرزو لکھنوی ص خ)<br>(نوٹ۔ یہاں تبادلہ ترکیب اضافی کے ساتھ ہے) |
| سہ کرر | مکرر کی مثال پر بنایا گیا | "نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ ایک ایک قافیہ کو مکرر سہ کرر باندھنا پڑتا ہے" شعر الہند ص۲۰۹ از عبد السلام ندوی) |
| بلا | بے اور لا دونوں ہم معنی نہیں ہیں اور دونوں دو زبانوں کے جزو ہیں اس لئے بلا غلط کہا جاتا ہے، | "اُردو کی اصل وہی زبان مانی جا سکتی ہے جس کے الفاظ سے بلا شرکت غیرے کوئی ایسا جملہ بن جائے جسے اُردو کہہ سکیں (نظامِ اُردو از آرزو لکھنوی ص۸) |

| لفظ | کیفیت | سند |
| --- | --- | --- |
| | | ع "بلا دقت میں بن جاؤں تری ساس" (اکبر الہ آبادی) |
| لاچار | لا عربی اور چار فارسی، اسلئے غلط کہا جاتا ہے | قسمت ہی سے لاچار ہوں اے ذوق وگرنہ<br>سب فن میں ہوں میں طاق مجھے کیا نہیں آتا (ذوق)<br>ع اک فقط رنگ پہ قابو نہیں لاچاری ہے (چکبست) |
| ازحد | بمعنی ازحد زیاد | "اس ننگ کو بیٹی کے باپ نے گوارا نہ کیا۔ قیس کو ازحد رنج ہوا" (شریف زادہ مرزا رسوا صہ ۵۹)<br>بہت نادم خجل ازحد نہایت منفعل ہو گے<br>اگر منھ ڈال کر دیکھو گے تم اپنے گریباں میں (حکیم محمد آور)<br>گرچہ ازحد ہوں گنہگار مسلمان تو ہوں<br>پیچھے پیچھے مرے دوزخ میں بھی جنت آئی (داغ) |
| بُوباس | ایک لفظ فارسی ایک ہندی | بوباس غیر ہے تیرے پھولوں کے ہار میں (داغ)<br>(نوٹ۔ اضافت کے ساتھ بوباس ہے) |
| پھبتی نما | ایک لفظ ہندی ایک فارسی | "جدید لیکن پھبتی نما تشبیہیں بھی اس رنگ کا ایک لازمی جزو ہیں" (شعر الہند صہ ۳۰۲) |
| سمجھدار | " " | "سمجھدار آدمی سے زیادہ کہنا دیوانہ پن ہے" (منشورات از کیفی دہلوی صہ ۲۲۶) |
| تابعدار | تابع کے ساتھ دار زائد ہے | ع غمخوار باپوں کی رہیں ماؤں کی تابعدار تم (حالی) |
| ڈھلمل یقین | ایک لفظ ہندی ایک عربی | "بلکہ عمل سے بھی ضعیف الاعتقاد اور ڈھلمل یقین ہیں" (منشورات از کیفی دہلوی صہ ۱۶۲) |
| فوق البھڑک | ایضاً | وہ مس فوق البھڑک لباس زیب تن کئے اتراتی پھرتی تھی (جام سرشار صہ ۲۳۹) |
| لگاوٹ باز | ایضاً | "انکھڑیاں لگاوٹ باز" " " |
| گراں ڈیل | ایضاً | "وہ بڑے گراں ڈیل اژدہوں کی طرح منھ کھولکر (جام سرشار صہ ۲۱۶) |
| بے ساختہ پن | ایضاً | زیور کی نہیں حاجت ہرگز بھی حسینوں کو<br>معشوق وہ ہے جس میں بیساختہ پن ہوگا (قانع) |
| گل تکیہ | گل مخفف گال ہندی اور تکیہ عربی | وہ گل تکیہ میرے مرقد میں رکھنا معطر ہو جو زلفِ مشکبو سے (داغ) |

| سند | کیفیت | لفظ |
| --- | --- | --- |
| وہ رہگذر، وہ کوچہ وہ در مجھ سے کب چھٹا<br>کچھ ہوش کا لگاؤ بھی دیوانہ پن میں ہے (داغ) | ایک جزو فارسی ایک ہندی | دیوانہ پن |
| "مگر اُن کی بے پروائی اور لااُبالی پن سے کچھ بعید نہیں"<br>مرقعِ ادب صفحہ ۳۲ | ایک جزو عربی ایک ہندی | لااُبالی پن |
| قفس ہی میں جائیں گے ہم گلستاں سے<br>ہمارا یہاں دانہ پانی نہیں ہے (داغ) | ایک جزو فارسی ایک ہندی | دانہ پانی |
| غلطیہائے مضامین مت پوچھ<br>لوگ نالہ کو رسا باندھتے ہیں (غالب) | اصل لفظ غلط ہے | غلطی |
| دل روزِ حشر اُس کا طرفدار ہو گیا<br>بگڑا مرا معاملہ جھوٹے گواہ سے (داغ)<br>ع طرفداری قیامت میں کریگا پاسباں میری (داغ)<br>ہم تو دیوانے ہیں مجنوں کی کسے جائینگے<br>ہیں حسین آپ طرفداریٔ لیلےٰ کیجے<br>یہاں طرفداری بہ ترکیب اضافی ہے (نجمی لکھنوی) | بمعنی جانب دار استعمال ہوتا ہے<br>ایک لفظ عربی ایک فارسی ہے | طرفدار |
| اے ہمصفیر میری فغاں کا ہے رنگ اور<br>آواز پاٹ دار کہاں عندلیب کی (داغ) | ایک جزو ہندی ایک فارسی | پاٹ دار |

" قریب المرگ" کو اس لئے غلط بتایا جاتا ہے کہ قریب عربی ہے اور مرگ فارسی، اور عربی قاعدہ سے دونوں کا پیوند لگایا گیا۔ اگر اس لفظ کو زبان سے خارج کیا جاتا ہے، حالانکہ یہ کسی کے اختیار کی بات نہیں تو حدِ امکان اور حور و غلمان وغیرہ کو بھی نکالا جائے۔ ان میں بھی ایسا ہی نقص ہے لفظ تو ہیں عربی اور جوڑ فارسی اضافت و عطف سے لگایا گیا ہے۔ لیکن ان کو کوئی نہیں نکال سکتا۔ میں عرض کرتا ہوں کہ ایسے الفاظ اور ترکیبوں کو عربی فارسی قاعدے سے جانچا ہی کیوں جائے انہیں عربی فارسی کا ایسا پیوندی جزو کہیئے، جو اُردو ہے، ورنہ اگر ایسے الفاظ کو غلط ہی کہہ دیا جائیگا۔ تو بہت سا سرمایہ ایسا خارج ہو جائیگا۔ جس کی جگہ کوئی دوسری چیز پُر نہ کر سکے گی، اور خارج کہاں سے ہو جائیگا۔ صرف علماء و بُلغا کی تحریرات سے، جمہور تو اسی لفظ سے اپنا کام نکالیں گے، جو موقع اور محل کے مطابق ہوگا، اور ان الفاظ نے اپنا خاص محل و مصرف

زبان میں پیدا کر لیا ہے جیسا کہ اوپر کہا گیا، اردو تو اردو فارسی میں بھی ایسے الفاظ اور ترکیبیں ملتی ہیں جن کا ایک جزو عربی ایک فارسی ہے، مثلاً خیمہ گاہ۔ ارادت کیش۔ عقیدت مند۔ یہی نہیں بلکہ فارسی نے بہت سے ہندی الفاظ کو بھی اپنا لیا مثلاً بادلہ پوش۔ چہرہ بند، جھاڑ۔ گلاب۔ فارسی جو ایک اجنبی زبان تھی۔ اس نے ہندی کے ساتھ یہ سلوک کیا۔ اور اردو کے ٹھیکہ دار اپنی ہی زبان کے الفاظ کے ساتھ یہ سلوک کر رہے ہیں، اسی سلسلہ میں اضافی و عطفی تراکیب کے متعلق بھی کچھ ضمناً عرض کرنا مقتضائے مقام ہے۔ اردو میں اضافت کے لئے 'کا' 'کے' 'کی' ہیں اور عطف کے لئے اور، اور فارسی میں یہ کام زیر زبر پیش اور واؤ سے لیا جاتا ہے، فارسی میں اضافی و عطفی تراکیب سے دو اغراض پورے ہوتے ہیں: ایک تو کلام میں کسی قدر اختصار ہو جاتا ہے اور دوسرے ترکیب میں چستی آجاتی ہے اس کے لئے اب تک یہ قاعدہ مقرر ہے کہ ہندی لفظ کے ساتھ فارسی اضافت یا عطف نہ آنا چاہیئے، مثلاً موسمِ برسات' یا رنگ و روپ' کہنا صحیح نہیں، لیکن زبان کی روز افزوں ترقی واضح کر رہی ہے، کہ اُسے اس قید سے بھی آزاد کرنا ہوگا۔ اور اس کے ادب کو زندگی کی نئی روشوں کے سانچے میں ڈھلنا ہوگا اور ضروریات جو ترکیبیں اختراع کرنے پر مجبور کر رہی ہیں: ارباب فن کے غم و غصہ کے برخلاف ادبی جزو بنکر رہیں گی، کس کی مجال ہے جو ذیل کی ترکیبوں کو اور ایسی ترکیبیں صدہا ہیں، جمہور تو درکنار تعلیم یافتہ طبقہ ہی کے استعمال سے روک سکے،

ممبرانِ لیگ۔ کارکنانِ کانفرنس۔ ممبرانِ بورڈ۔ جلسۂ بورڈ۔ مالکانِ مل۔ افرادِ کمیٹی۔ طلبائے کالج۔ کاریگرانِ مل۔ افسرانِ محکمہ۔ لیڈرانِ ملک و قوم وغیرہ وغیرہ جب فارسی، عربی اور عربی عربی الفاظ فارسی کی اضافی و عطفی تراکیب کے ساتھ رواج پاکر مستند ہوگئے، جیسے حدِ امکان اور حور و غلمان اور ہندی فارسی الفاظ میں بھی افصح الفصحا داغ نے اضافت لگانے میں تعصب نہیں برتا جیسے بو باسِ غیر" تو انگریزی اور ہندی لفظوں کے ساتھ کیوں تعصب برتا جائے، دورِ حاضرہ کے وسیع النظر ادیبوں اور شاعروں نے اس کا احساس بھی کر لیا ہے اور اس کی مثالیں بھی پیش کر دی ہیں، حضرت عزیز لکھنوی مرحوم فرماتے ہیں:۔

کنارا کیجیے گا صحبتِ رندانِ کالج سے غضب ہی ڈھائیں گے اے شیخ یہ پھندے ہیں انگریزی

اکبر الہ آبادی کے یہاں اس قسم کی مثالیں متعدد ملتی ہیں۔

اسی سلسلہ میں ایک بات اور یاد آگئی وہ بھی عرض کردوں، اردو میں عربی فارسی کے بہت سے ایسے لفظ مستعمل ہیں جن کے اول میں حروف متحرک ہیں۔ جیسے کلمہ۔ صدقہ۔ ارنی۔ حرکت۔ برکت وغیرہ نثر میں تو یہ پتہ نہیں چلتا کہ یہ الفاظ صحت حرکت کے ساتھ استعمال ہوئے ہیں یا نہیں، مگر نظم میں جہاں ایسا کوئی لفظ حرفِ دوم کے سکون کے ساتھ آیا۔ کہ ارباب فن نے فوراً فتویٰ لگا دیا غلط غلط۔ اگر تحقیق کی جائے تو معلوم ہوگا کہ فارسی میں بھی یہ پابندی توڑ دی گئی ہے مثلاً

موسیٰ ازیں جام تہی دید دست | شیشہ بکہ پایۂ ارنی شکست

چناں بادشمشیر دستے فشاند | کہ در خرمن عمر برکت نماند (قدسی)

قضا با خجلتِ سائل بزمینم درکرد | بے زری کرد من انچہ بقارون زرکرد (صائب)

زبس خوش حرکت و شیریں ادا بود | کہ گر میداد تیزی خوشنما بود (ملا فوقی)

اوپر کے شعروں میں ارنی، برکت، خجلت، حرکت بہ سکون حرف دوم آئے ہیں، اُردو کے شعرا نے بھی یہ تصرف جائز رکھا ہے، میرؔ کو یہ کہے ہوئے زمانہ گزر گیا:-

"خدا کے واسطے کلمہ بتوں کا پڑھ زاہد"

لیکن ناواقفانِ اُصولِ زبان مدعیانِ فن بنگر عام رواج کے خلاف احکام صادر کرتے ہیں، اب اُن سے کیا کہا جائے، سوا اس کے کہ اُردو کے اساتذہ کے یہاں سے نظائر پیش کر کے اُن کی مزید تشفی کر دی جائے:-

اشکِ خجلت کسی میکش کے جو وہ رخ میں گریں | اوس پڑ جائے دہکتے ہوئے انگاروں پر (داغ)

تعلیم کا شور ایسا تہذیب کا غل اتنا | برکت جو نہیں ہوتی نیت کی خرابی ہے (اکبر الہ آبادی)

یکایک ہوئی غیرتِ حق کو حرکت | بڑھا جانبِ بوقبیس ابرِ رحمت (حالی)

ع سر دینے میں سبقت کہیں کرتے ہیں وفادار (انیس)

ہاتھوں کو جوڑتی ہوں میں یا شاہ بحر و بر | شفقت کی اُس کے حال پہ ہر دم رہے نظر (انیس)

شاعری میں ان قیدوں میں اور بھی اضافہ کر دیا گیا ہے، مثلاً حروفِ علت کا دبنا۔ تعقید، ترکیبِ اضافی و عطفی میں اعلانِ نون، یائے مشدّد کا آنا، وغیرہ وغیرہ جس پر کبھی کسی دوسری فرصت میں کچھ عرض کیا جائے گا۔

"زمانہ" (شام موہن لال جگر بریلوی)

---

# سیّد ہمایوں مرزا صاحب کے بعد

میرے شوہر سید ہمایوں مرزا صاحب بیرسٹرایٹ لا علیہ الرحمۃ ہمیشہ مجھ سے یہ کہا کرتے تھے کہ ہماری اولاد نہیں ہے ہمارے بعد کیا ہوگا کون فاتحہ پڑھے گا حسرت و مایوسی ہمارے مزار پر برسے گی ہم گمنام ہی دنیا سے چلے، ہمارا کوئی بھی تو وارث نہیں میرے باپ دادا کا نام ختم ہو رہا ہے، یہ باتیں سُن سُن کر مجھے بھی افسوس ہوتا تھا۔ کہ ان کا کوئی بھائی بہن بھی تو نہیں، میں کہا کرتی تھی آپ دوسرا عقد کر لیں اگر کہو تو میں خود آپ کے لئے کوئی لڑکی تجویز کر دوں، مگر انہوں نے میرے اصرار پر بھی دوسرا عقد نہیں کیا اور ۷۰ سال کی عمر

میں دُنیا سے رُخصت ہوئے، اس وقت مجھے یہ خیال آیا کہ جو لوگ صاحب اولاد گذرے جنہوں نے دولت بھی چھوڑی اور اولاد بھی ان کا سنگِ مزار بھی نہیں۔

پچھلے سال میں لاہور گئی تھی، اور سر محمد اقبال علیہ الرحمۃ کے مزار پر فاتحہ پڑھنے گئی، چبوترے پر مزار ہے نہ مقبرہ بنا ہے نہ سنگِ مزار ہے۔ شادؔ مرحوم کے پوتے کا خط میرے نام آیا ہے۔ کہ جناب شادؔ کا سنگِ مزار لگوا دیجئے۔ یہ حالت اُن لوگوں کے مزار کی ہے جنکو دُنیا پُوج رہی ہے اقبال کے نام پر ہر جگہ جلسے ہوئے انجمنیں قائم ہوئیں رسالے نکلے مگر اب تک یہ مزار تیار نہیں ہوا۔ یہ لوگ صاحب اولاد بھی تھے، اور نام بھی خوب پیدا کیا۔ سید ہمایوں مرزا صاحب لاولد تھے پٹنہ عظیم آباد کے رہنے والے تھے نہ بھائی تھا نہ بہن۔ پردیس میں اپنے وطن سے دُور لاوارث دُنیا سے رُخصت ہوئے، انتقال کے بعد حضرتِ اقدس و اعلیٰ سرکار نظام شاہ دکن میر عثمان علیخاں خلد اللہ ملکہ نے تاریخِ وفات ارشاد فرمائی "در جنت ہمایوں ہم برفت" اس تاریخ پر حفیظ ہوشیار پوری نے یہ لکھا ہے۔

| | |
|---|---|
| در ہوائے عالم نیرنگ بو | سیدِ والا ازیں عالم برفت |
| گفت تاریخش شہنشاہِ دکن | جانب جنت ہمایوں ہم برفت |

اور بہت سے لوگوں نے تاریخیں لکھیں، تعزیت کے جلسے ہوئے، ہائیکورٹ و محکمۂ فوجداری وغیرہ کی تعطیل ہوئی ان کا مقبرہ میں نے ایسا خوبصورت بنوایا ہے، کہ اکثر بڑے بڑے بادشاہوں کا بھی ایسا مقبرہ نہیں ہے جس کے ستون ایک سو چار ہیں مرحوم کی ۵۴ صفحہ کی خود نوشت سوانحعمری "میری کہانی میری زبانی" ہے۔ یہ بھی چھپ گئی ہے، اور حج بدل بھی کروا چکی ہوں۔

مقبرہ میں قرآن خواں موجود ہے مقبرے کے قریب ہی بازو میں ایک مدرسہ بھی بچیوں کا ہے، مدرسہ صغریہ بھی ہمارا ہی ہے مرحوم نے ایک ایکڑ زمین دی تھی۔ اور سات ہزار روپے دئے تھے، اسکول کی لڑکیاں روزانہ نماز مقبرہ میں پڑھتی ہیں۔ قرآن خواں اذان دیتا ہے۔ خوبصورت بلور کی طرح مقبرہ ہے جس کے چاروں طرف کمسن لڑکیاں گھومتی ہیں۔ مرحوم کی پہلی برسی میں "میری کہانی میری زبانی" مفت تقسیم کی اور غربا کو کھانا کھلایا کپڑے تقسیم کئے، اس سن ۱۹۴۰ء میں دوسری برسی ہوئی تو مرحوم کا دیوان تقسیم کیا گیا، اور کتاب حالات بی بی فاطمہؑ جو میں نے لکھی ہے تقسیم کی گئی، غربا کو کپڑے تقسیم کئے کھانا کھلایا۔ مقبرے میں بجلی کی روشنی کی گئی، ایسا معلوم ہوتا تھا کہ کسی بڑے اولیا اللہ کی درگاہ ہے، نہایت خوبصورت۔ میں تنہا عورت اکیلی کیا کر سکتی تھی مگر خدا کا شکر ہے کہ اس نے اس قدر ہمت رنج و غم کی حالت میں مجھ سے یہ مقبرہ بنوا دیا۔ تمام تمام دن مقبرے میں مرحوم کے مزار کے پاس بیٹھی رہتی، مقبرہ بنوانے کی نگرانی میں خود کرتی تھی۔ اور سوانح عمری کا پروف بھی وہیں دیکھتی، میں نے اپنی ڈیڑھ لاکھ کی جائداد غربا کے لئے وقف کردی ہے۔ بیرسٹر صاحب مرحوم ہمیشہ اولاد کی فکر میں رہا کرتے تھے اُن کے لئے جو کچھ ہوا۔ سب خدا کی طرف سے ہوا۔ اولاد والے دیکھیں اور نیک کام کرتے رہیں صرف اولاد کے بھروسے پر نہ رہیں۔ خدا کرے سید ہمایوں مرزا صاحب کا نام ہمیشہ زندہ رہے تاکہ دوسروں کو معلوم ہو کہ لاوارث کا وارث بھی ایک زبردست ذات ہے

صغرا ہمایوں مرزا

# مطبوعات

**کُلیاتِ سلطان محمد قلی قطب شاہ** ڈاکٹر سید محی الدین قادری زورؔ ریڈر و پروفیسر اُردو جامعۂ عثمانیہ نے مجلسِ اشاعتِ دکنی مخطوطات کی طرف سے گول کنڈہ کے اِس مشہور تاجدار (سنہ ۹۷۳ تا سنہ ۱۰۲۰ ہجری) کے اُردو کلام کا مجموعہ اور حالات و کلام پر تبصرہ ایک ہزار ارسٹھ صفحات کی اِس ضخیم کتاب میں شائع کیا ہے۔ پیش لفظ میں مولوی سید محمد اعظم صاحب صدرِ مجلس لکھتے ہیں کہ "پیوستہ سال سٹی کالج میں دو صد سالہ جشنِ یادگارِ ولی کے موقع پر دکن کے مخطوطات" کی جو نمائش منعقد کی گئی تھی اِس سے معلوم ہوا کہ کتنے ہی انمول جواہر پارے ایسے ہیں جن کی اشاعت سے نہ صرف اُردو ادب کے ذخیرے میں ایک بیش قیمت اضافہ ہوگا بلکہ اُن سے اُردو کی ابتدائی ترقیوں اِس زبان کی عہد بعہد تبدیلیوں اور عہدِ گزشتہ کی تہذیب و تمدّن کے متعلق نہایت کارآمد معلومات حاصل ہوں گی۔ نیز اس عہد کی کتابوں کے مطالعے سے یہ حقیقت بھی آشکار ہوتی ہے کہ ابتدائی اُردو میں عربی اور فارسی کے الفاظ کے ساتھ ہندی کے الفاظ بھی برابر کے شریک تھے جو بعد کو رفتہ رفتہ زبان سے خارج ہو گئے۔

فاضل مرتب نے تین سال کی محنت اِس کتاب پر صرف کی ہے۔ وہ لکھتے ہیں کہ اگر بعض الفاظ اور ترکیبوں کو وہ اب تک سمجھ نہیں سکے تو تعجب نہیں کیونکہ خود محمد قلی قطب شاہ لکھ گئے ہیں:۔

ہمارا علم ہے سب عالماں پر جوں اعجاز — نہ لکھ سکے گا کئے شرح مجھ کتاباں کا

کُلیات سے پہلے تقریباً ساڑھے تین سو صفحات کا ایک نہایت دلچسپ اور مفید مقدمہ لکھا گیا ہے۔ "محمد قلی قطب شاہ اکبر کا ہم عصر تھا۔ اس کا کلام کسی ملک الشعراء کے شعری کارناموں سے بھی کسی طرح کم نہیں"۔ وہ صرف اُردو کا شاعر نہ تھا فارسی اور تلنگی میں بھی اُس نے ہزاروں شعر لکھے۔ اس کے نعمت خانے میں اس کے دسترخوان پر کبھی دس ہزار آدمی سے کم نہ ہوتے۔ حیدرآباد اُسی کا بسایا ہوا ہے۔ محمد قلی کا اُردو کلام پچاس ہزار اشعار پر مشتمل ہے۔ ان میں ہر صنف سخن کے وافر نمونے ہیں محلات کی رنگینیاں غریبوں کی زندگی کھیل کود تماشے نیچرل شاعری سب موجود ہیں۔ اِس میں شبہ نہیں کہ محمد قلی کی زبان میں حلاوت اور شیرینی ہے اور اس کا ناگری حروف میں منتقل ہونا بھی مفید ثابت ہو سکتا ہے لیکن ہم فاضل مرتب کے اِس دعوے سے متفق نہیں ہیں کہ "اگر کوئی زبان ہندوستانی کہلائی جا سکتی ہے تو وہ اس شاعرِ اعظم کی زبان ہے"۔ مرورِ زمانہ کی وجہ سے تین چار صدیاں پہلے کی ہندوستانی آج کل کیسے ہندوستانی کا کام دے سکتی ہے؟

محمد قلی قطب شاہ کی بیسیوں معشوقائیں تھیں جن میں "بارہ پیاریاں" (ننھی سانولی کونلی پیاری گوری چھبیلی رنگیلی لالالن وغیرہ) خصوصیت سے قابل ذکر ہیں۔

مقدمے کے بعد پہلے ۲۲۴ صفحات میں نظمیں ہیں پھر ۲۹۶ صفحات غزلیات اور ۴۶ صفحات دیگر اصنافِ سخن پر مشتمل ہیں۔

محمد قلی قطب شاہ ہی ہیں جن کے یہ شعر خاص و عام میں مشہور ہیں :۔

پیا باج پیالہ پیا جائے نا — پیا باج یک تل جیا جائے نا
قطب شہ نہ دے مجھ دوانے کو پند — دوانے کوں کچھ پند دیا جائے نا

چند اور شعر سن لیجئے :۔

چند سُو تیرے نور تھے نس دن کو نورانی کیا — تیری صفت کن کر سکے توں آپی میرا ہے جیا
تج نام تے آرام ہے منج جیو سو تج نام ہے — سب جگ کو تجھ سوں کام ہے تج نام جپ مالا ہوا
بندہ ہوں گنہگار خدا میرا گنہ بخش — تج لطف کرا فیض خدا منج کوں سدا بخش
(میرے) (کا) (مجھ کو)
منج جیو کے پھل بن کوں کر آپ شوق ہوں تازہ — منج نین کے درپن کوں آپس مکھ تھے صفا بخش
میرے دل پھول بن کو تیرے سے — (میری آنکھ آئینہ کو اپنے چہرے سے)
منج بخت کے تارے کوں سدا رکھ توں جھلکتا — منج عیش کے سورج کوں سو دن دن نس ضیا بخش

مرتب نے اکثر اشعار میں متروک الفاظ کے ساتھ مستعمل الفاظ درج کر دیئے ہیں جس سے کلام کے سمجھنے میں خاصی آسانی پیدا ہو گئی ہے۔ کتاب بلا شبہ نہایت دلچسپ اور مفید ہے اور ہم مرتب کو اس اعلیٰ درجے کی تالیف پر دلی مبارک باد پیش کرتے ہیں۔ کتاب باتصویر اور مجلد ہے قیمت پندرہ روپے ملنے کا پتہ :۔ سب رس کتاب گھر خیریت آباد (حیدر آباد دکن)

**کلیاتِ سراج :۔** اس مجلس نے یہ دلکش باتصویر کتاب بھی شائع کی ہے۔ اس کے مرتب عبدالقادر سروری صاحب لکچرر اُردو جامعہ عثمانیہ ہیں۔ یہ سراج اورنگ آبادی کے کلام پر مشتمل ہے۔ شروع میں ایک دلچسپ مقدمہ ہے۔ سراج کی ولادت ۱۱۲۸ھ میں ہوئی۔ سراج آبرو اور میر کے ہمعصر تھے۔ وہ ولی سے بہت سے متاثر ہوئے۔ اُن کے کلام میں تصوف کا رنگ غالب ہے۔ کلیات کا آغاز سراج کی مشہور مثنوی "بوستانِ خیال" سے ہوتا ہے جو ایک آپ بیتی پر مبنی ہے :۔

ارے ہم نشینو! مرا دکھ سنو — مرے دل کے گلشن کی کلیاں چنو
فلک ہو تو اس چوٹ سے جائے لوٹ — جگر کے جگر کے جگر میں ہے چوٹ
نہ کھلتا ہے دل گشتِ گلزار میں — نہ لگتا ہے جی سیرِ بازار میں
اگر سلطنت ہاتھ آوے تو کیا — وگر کیمیا گر بتا دے تو کیا
کہ جمعیتِ دل پریشان ہے — مرا فرحت آباد ویران ہے

مثنویات کے بعد غزلیات اور متفرقات اور پھر فارسی کلام درج کیا گیا ہے۔

انتخاب ملاحظہ ہو :۔

ہماری انکھوں کی پتلیوں میں ترا مبارک مقام ہوگا — پلک کے پٹ ہم نے کھول دیکھے تو عین ناقہ تمام ہوگا

اے شرابِ خرد کے کیفی نہ کر توں دعویٰ لم یختہ مغزی
مے محبت کا جام پی توں کہ اب تلک ظرفِ خام ہیگا

دو رنگی خوب نہیں یک رنگ ہو جا
سراپا موم ہو یا سنگ ہو جا

کہو اُس لالۂ گلزارِ جاں کوں
کبھی تو دیکھ داغِ دل کسی کا

شربتِ دیدار کے بن زندگانی ہیچ ہے
بے رُخِ ساقی حیاتِ جاودانی ہیچ ہے

گر حقیقت کی سیر ہے خواہش
راہِ عشقِ مجاز لازم ہے

صنم ہزار ہوا تو وہی صنم کا صنم
کہ اصلِ ہستی ہے یونہ ہے عدم کا عدم

مشتاق ہوں میں تیری فصاحت کا و لیکن
"رانجھا کے نصیبوں میں کہاں ہیر کی آواز"

کتاب کی ضخامت ۴۷۶ صفحات ہے قیمت پانچ روپے ہے۔ ملنے کا پتہ سب رس کتاب گھر خیریت آباد (حیدر آباد دکن)۔

**سیاستِ ملیہ**:- یہ دلچسپ اور مفید کتاب جو حال ہی میں شائع ہوئی ہے مسلمانانِ ہند کی سیاست (۱۸۵۷ء تا آغاز ۱۹۴۱ء) کی مکمل مفصل تاریخ ہے جسے جناب محمد امین صاحب زبیری مارہروی نے مرتب کیا ہے۔ یہ کتاب چونکہ مسلم لیگ کے نقطۂ نظر سے لکھی گئی ہے اس لئے اسے مصنف نے بجا طور پر راجہ صاحب محمود آباد کے نامِ نامی سے منسوب کیا ہے۔

اس کتاب کے ۱۹ ابواب ہیں۔ افسوس ہے کہ ان میں عنوانات قائم نہیں کئے گئے لیکن نقشۂ ذیل سے ان کی جداگانہ کیفیت ظاہر ہوگی:-

بابِ اول: (تا ۱۸۸۲ء) ہندوستان میں مسلمانوں کا زوال۔ ابتدائی سیاسی میلانات۔ بابِ دوم:- (۱۸۸۵ء تا ۱۸۹۲ء) کانگریس کی تاسیس سرسید کی سیاسی پالیسی۔ بابِ سوم (۱۹۰۰ء تا ۱۹۰۹ء) سیاسی تنظیم کی کوشش۔ نفاذِ اصلاحات۔ بابِ چہارم:- (۱۹۱۰ء تا ۱۹۱۴ء) انتخابِ جداگانہ سے ہندوؤں کا اشتعال۔ ہندو مسلم اتحاد کی کوشش۔ بابِ پنجم (۱۹۱۵ء تا ۱۹۱۹ء) مسلم لیگ اور کانگریس کا میثاق۔ آئینی اصلاحات کی رپورٹ۔ بابِ ششم (۱۹۱۸ء تا ۱۹۲۳ء) ترکِ موالات۔ بابِ ہفتم (۱۹۲۳ء تا ۱۹۲۶ء) شدھی اور سنگٹھن کی تحریکات۔ بابِ ہشتم (۱۹۲۶ء تا ۱۹۳۰ء) نہرو رپورٹ۔ کانگریس کے اجلاسِ لاہور میں اعلانِ آزادی۔ سول نافرمانی۔ بابِ نہم:- (۱۹۳۰ء تا ۱۹۳۵ء) گول میز کانفرنسیں۔ کمیونل ایوارڈ۔ آل مسلم پارٹیز کانفرنس۔ بابِ دہم: (۱۹۳۵ء تا ۱۹۳۸ء) کانگریس کی لیگ سے معاندت۔ لیگ کا اجلاس لکھنؤ۔ بابِ یازدہم:- (۱۹۳۸ء) کانگریس اور لیگ میں مذاکرات۔ بابِ دوازدہم (۱۹۳۸ء) اجلاسِ مسلم لیگ منعقدۂ پٹنہ۔ بابِ سیزدہم (۱۹۳۷ء تا ۱۹۴۰ء) کانگریسی وزارتوں کے صوبوں میں مسلمانوں کے خلاف آئینی و غیر آئینی کارروائیاں۔ بابِ چہاردہم (۱۹۳۹ء) جنگ کا آغاز اور وائسرائے اور سیاسی لیڈروں کی ملاقاتیں۔ بابِ پانزدہم (۱۹۳۹ء و ۱۹۴۰ء) کانگریسی وزارتوں کے استعفے۔ یومِ رستگاری۔ بابِ شانزدہم: (۱۹۴۰ء) اجلاسِ مسلم لیگ منعقدۂ لاہور۔ بابِ ہفدہم: (۱۹۴۰ء) مذاکرات متعلقِ آئینِ جدید وائسرائے کی پیشکش۔ بابِ ہیژدہم (۱۹۴۰ء) سول نافرمانی کی مہم۔ بابِ نوزدہم: (۱۹۴۰ء و ۱۹۴۱ء) پاکستان

اخیر میں مسلم سٹوڈنٹ فیڈریشن اور جدید مردم شماری سے متعلق دو ضمیمے درج کئے گئے ہیں۔

کتاب چھ سو صفحات پر ختم ہوئی ہے اور مجلد ہے۔ قیمت دو روپے آٹھ آنے ہے۔ ملنے کا پتہ۔ عزیزی پریس آگرہ ہے۔ اس کتاب کے مفید ہونے میں ذرا بھی شک نہیں۔ سیاست کے ہر طالب علم کو اس کا مطالعہ کرنا چاہئے۔

**شمیم کے سو شعر**۔ سید جمیل الدین صاحب نے جناب مظفر حسین صاحب شمیم کے سو اشعار کا یہ انتخاب شائع کیا ہے۔ شمیم صاحب ایک کامیاب ڈرامانگار اور ادیب ہیں امید ہے کہ اُن کے اشعار کا یہ مجموعہ دلچسپی سے پڑھا جائے گا۔ قیمت ۴ر پتہ عثمانیہ بک ڈپو۔ دکان ۱۵ محمد علی بلڈنگ بمبئی ۳

**انتخاب شاد**۔ جناب رضی حیدر صاحب نے حضرت شاد عظیم آبادی کے سو شعروں کا یہ دلکش انتخاب شائع کیا ہے۔ قیمت صرف ۲ر پتہ نورالحسن صاحب۔ مرارپور۔ گیا۔

**مکتبۂ جامعہ کا پنج سالہ پروگرام**:۔ مکتبہ جامعہ دہلی نے فیصلہ کیا ہے کہ آئندہ پانچ سال میں بعض اہم موضوعات پر مفید اور پُر از معلومات کتابیں شائع کرے۔ اس کا پروگرام ہمارے پیش نظر ہے جو ذیل کے حصوں میں منقسم ہے:۔

(الف) علمی اور ادبی کتابیں۔ اسلامیات۔ تاریخ۔ سیاسیات۔ معاشیات۔ تعلیم۔ ادب۔

(ب) بچوں کی کتابیں

(ج) عورتوں کی کتابیں

(د) تعلیم بالغاں

اس پروگرام کو پیش نظر رکھ کر حال میں چار کتابیں شائع کی گئی ہیں۔

۱:۔ **بحر الکاہل کی سیاست**:۔ اس کتاب میں بحر الکاہل کی جغرافیائی حالت اور اس کے ساحلی ممالک اور جزیروں وغیرہ کے تذکرے کے بعد اس میں مختلف مشرقی، مغربی اور امریکائی ممالک کے مفاد کی وضاحت کی گئی ہے اور بتایا گیا ہے کہ موجودہ جنگ یہاں کیا کیا امکانات پیدا کر سکتی ہے۔ کتاب بہت پر از معلومات ہے۔ قیمت مجلد عہ

۲:۔ **قومیت اور بین الاقوامیت**:۔ یہ کتاب اوپر کے سلسلے کی دوسری کڑی ہے۔ چند باب یہ ہیں (۱) قومیت (۲) قومیت کا ارتقا (۳) مشرق میں قومیت (۴) یورپ کی جدید قومیت (۵) آفاقیت (۶) بین الاقوامیت وغیرہ۔ کتاب پڑھنے کے قابل ہے۔ قیمت مجلد عہ

۳:۔ **نازیت**۔ اس سلسلے کی تیسری کتاب شاہد حسین صاحب رزاقی ایم اے نے لکھی ہے۔ اس کتاب کے چند باب یہ ہیں۔ (۱) آمریت اور عمومیت (۲) جرمن مملکت کا ارتقا (۳) فریڈرک اعظم (۴) انقلاب فرانس (۵) بسمارک اور ہٹلر (۶) اتحاد قومی کی مشکلات (۷) عہد نامۂ ورسائی (۸) قومی اشتراکیت (۹) قومیت (۱۰) نسلیت (۱۱) یہودی وغیرہ۔ اس کتاب کا مطالعہ آج کل بالخصوص بہت ضروری ہے۔ قیمت مجلد عہ

۴:۔ **ممالک اسلامیہ کی سیاست**۔ از عشرت حسین صاحب صدیقی۔ اس کتاب میں اسلامی ممالک مصر، ٹرکی، عرب

ایران، عراق، افغانستان، افریقہ کے اسلامی خطوں اور بعض اہم اسلامی شہروں کی سیاسیات پر روشنی ڈالی گئی ہے۔ مسلمانوں کے لئے بالخصوص اس کا مطالعہ ضروری ہے۔ حجم ڈھائی سو صفحات قیمت مجلد عمہ۔ پتہ۔ مکتبۂ جامعہ۔ دہلی۔

**پھریری** ۔ یہ مرزا عظیم بیگ چغتائی کی نئی تالیف ہے۔ اس میں مرزا صاحب کے چودہ دلچسپ افسانے شامل ہیں۔ مرزا صاحب کا لطیف مزاحیہ انداز اب تک ملک میں بہت مقبول ہو چکا ہے اور اُن کی کتابیں ہاتھوں ہاتھ لی جاتی ہیں۔ قیمت مجلّد دو روپے۔

پتہ:۔ کتب خانہ تاج آفس محمد علی روڈ بمبئی ۳

**روحِ مکاتیب** :۔ حضرتِ ساغر نظامی مدیر ایشیا نے اپنے دوستوں، بزرگوں، شعراء ادباء اور مشاہیر کے وہ خطوط اس مجموعے میں جمع کر دیئے ہیں جو انہیں ۱۹۲۳ء سے لے کر ۱۹۴۱ء تک وصول ہوئے۔ بعض خطوط بلکہ اکثر بے تکلفانہ ہیں۔ اس مجموعے کا مطالعہ یقیناً پُر لطف اور ایک لحاظ سے مفید بھی ہے۔ حجم ۲۵۰ صفحات قیمت عمہ۔ پتہ:۔ ادبی مرکز میرٹھ۔

**گلِ وبلبل** ۔ مجموعۂ کلامِ فارسی جناب سید علی عباس صاحب عباس بی۔اے ایل ایل بی۔ عباس صاحب کا کلام زیادہ تر غزلیہ ہے اور اُن کا اندازہ شگفتہ اور دلکش ہے چند اشعار ملاحظہ فرمائیے۔

میں سرخوشِ چشمِ ساقی ہوں اور دُردکشِ میخانہ بھی
مذہب ہے حکیمانہ میرا، مشرب ہے مگر رندانہ بھی

---

وہ میکش ہوں کہ میرا جو نفس ہے تشنۂ مے ہے
نہیں گر ساغرِ مے لب پہ ہے تقریرِ مے خانہ

**فارسی**

زمانہ نظمِ معیشت چناں کند تبدیل
کہ احتیاج بہ دام و درم نخواہد شد

---

دوش در گلشن نمودی شغلِ مے    از نشاطِ مے گلستانی ہنوز

حجم ڈھائی سو صفحات سے زائد۔ قیمت عمہ پتہ:۔ انجمن ترقی ادب دہلی۔

**دوسری جنگِ عظیم** :۔ از جناب محمد مرزا صاحب دہلوی۔ اس کتاب میں دولِ یورپ کی رقیبانہ سیاست کی روشنی میں موجودہ جنگِ عظیم کے اسباب و علل پر ایک سیر حاصل بحث کی گئی ہے۔ مختلف عنوانوں پر پینتالیس دلچسپ اور پُر از معلومات باب ہیں کتاب میں ابتدائے جنگِ موجودہ سے لے کر ۱۵ مئی ۱۹۴۱ء تک کے حالاتِ جنگ بھی ہیں۔ یہ کتاب موجودہ سیاسیات کے مطالعے کے لئے بیش بہا ہے۔ حجم ۲۱۲ صفحات قیمت مجلّد عمہ۔

سید عبداللطیف پرنٹر پبلشر نے مرکنٹائل پریس چیمبرلین روڈ لاہور میں چھپوا کر دفتر رسالہ "ہمایوں" ۲۴ لارنس روڈ لاہور سے شائع کیا۔

اُٹھو وگرنہ حشر نہیں ہوگا پھر کبھی
دوڑو زمانہ چال قیامت کی چل گیا

(بہمیں)

بیادگار علامۂ فضیلت مآب آنریبل جسٹس میاں محمد شاہدین صاحب ہمایوں مرحوم

اُردو کا علمی و ادبی ماہوار رسالہ

# ہُمایُوں

ایڈیٹر: بشیر احمد بی۔ اے (آکسن) بیرسٹر ایٹ لا
جائنٹ ایڈیٹر: حامد علی خاں، بی۔ اے







# فہرستِ مضامین

"ہمایوں" بابت ماہ ستمبر ۱۹۴۱ء

تصویر: مسٹر ستیا رتھی، مسز شانتی سُدھا ستیارتھی اور اُن کی بیٹی کوتیا



چندہ سالانہ ﷲ ششماہی سے (مع محصول) — قیمت فی پرچہ: ۸ ر

# جہاں نما

## ہندوستان کے شاعرِ اعظم ٹیگور کی رحلت

مجھے جن لوگوں سے واقفیت ہے، میں نے اُن میں ٹیگور کو سب سے زیادہ آفاقی، سب سے زیادہ وسیع النظر اور سب سے زیادہ کامل انسان پایا۔ کیزرلنگ

۷ اگست ۱۹۴۱ء کو موت نے ایشیا کے عظیم الشان شاعر ڈاکٹر رابندر ناتھ ٹیگور کا نام بھی غیر فانی آدمیوں کی فہرست میں لکھ دیا۔ اِس دورِ زوال میں جن ہندوستانیوں کے وجود سے آزاد اور متمدن ممالک میں ہندوستان کی وقعت بڑھی اُن میں رابندر ناتھ ٹیگور کی شخصیت بہت ممتاز تھی۔ وِل ڈیورنٹ نے ٹیگور کو مخاطب کر کے کیا خوب کہا تھا کہ "ہندوستان میں تمہارا وجود ہی اُس کے استحقاقِ آزادی کی دلیل ہے"۔ بنگال یا ہندوستان ہی میں نہیں، دنیا کے ہر مہذب ملک میں ٹیگور کی تصانیف بے حد قدر و منزلت کی نظر سے دیکھی جاتی رہی ہیں۔ خود انگریزی ادب بھی اُن کے خیالات سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہا۔ کسی ادیب کا ایک محکوم ملک میں پیدا ہو کر حکمران قوم کے ادب پر اثر انداز ہو جانا بہت غیر معمولی واقعہ ہے۔

رابندر ناتھ ٹیگور ۶ مئی ۱۸۶۱ء کو بنگال کے ایک نہایت متمول اور روشن خیال خاندان میں پیدا ہوئے۔ چونکہ اُن کی طبیعت عام مدارس کی رسمی تعلیم سے بچپن ہی میں نفور تھی اِس لئے اُن کی تعلیم کا انتظام گھر ہی پر کیا گیا۔ ۲۴ سال کی عمر میں انہوں نے اپنی جاگیر کا انتظام اپنے ذمے لیا اور فطرۃً شاعر اور فلسفی ہونے کے باوجود اپنے اِن فرائض سے بھی بہت خوش اسلوبی کے ساتھ عہدہ برآ ہونے لگے۔ اِس دوران میں اُن کی ادبی سرگرمیاں بھی برابر جاری رہیں ۱۹۱۲ء میں وہ انگلستان گئے جہاں انہوں نے اپنی بعض نظموں کا انگریزی میں ترجمہ کیا۔ اُس وقت تک کسی ہندوستانی کو "نوبل پرائز" نہ ملا تھا۔ ۱۹۱۳ء میں گیتانجلی کی تصنیف پر ٹیگور نے ہندوستان میں سب سے پہلے یہ اعزاز حاصل کیا اور حکومتِ انگریزی نے اُنہیں سر کا خطاب دیا۔

ٹیگور کی ذات میں گوناگوں قابلیتیں جمع ہو گئی تھیں۔ شاعری، ڈراما، ناول، افسانہ نگاری، سیاست اور فلسفہ اُن کی فکر کے خاص موضوعات تھے۔ یہ عجیب بات ہے کہ تقریباً ستر سال کی عمر میں جب انہوں نے تصویر کشی کی طرف توجہ کی تو مصوری کے فن میں بھی ایک نیا مسلک قائم کر لیا۔ چنانچہ اُن کی تصویریں ماسکو، برلن، پیرس اور نیو یارک کی نمائشوں میں دکھائی گئیں۔

ٹیگور نے تین ہزار سے زائد گیت، اڑتیس ۳۸ سیاسی کتابیں، اڑتیس ۳۸ ڈرامے اور راگ ناٹک اور اُنیس ۱۹ ناول اور افسانوں کے مجموعے لکھے۔ معلوم ہوا ہے کہ دورانِ مرض میں انہوں نے اپنی ایک سوانح عمری بھی لکھی تھی۔

عمر بھر وہ سیاسی جماعتوں کی ہنگامہ آرائیوں سے الگ تھلگ، وطن اور نسل کی قیود سے بلند رہ کر ایک عالمگیر اخوّت کے خواب دیکھتے رہے لیکن اِس کے ساتھ ہی اپنے ملک کی ذلت آمیز غلامانہ بے چارگی سے کبھی غافل نہ رہے۔ ہندوستان پر غیر ملکی قبضہ انہیں سخت شاق گزرتا تھا اور غیر ملکی حکومت کے ناروا مظالم پر اُن کا دل شاید سب سے زیادہ کُڑھتا تھا۔ اقبالؒ نے شاعر کو قوم کی آنکھ سے تشبیہ دیتے ہوئے بالکل بجا کہا ہے۔

مبتلائے درد کوئی عضو ہو روتی ہے آنکھ
کس قدر ہمدرد سارے جسم کی ہوتی ہے آنکھ

۱۹۱۹ء میں مارشل لا کی حکومت نے جب امرتسر میں پنجابیوں کا بے دردانہ قتل عام کیا تو بنگالی شاعر کو ضبط کی تاب نہ رہی۔ ٹیگور نے اس وحشیانہ ستم آرائی پر شدید احتجاج کرتے ہوئے حکومت کی عطا کردہ سری (Knighthood) کو پائے حقارت سے ٹھکرا کر واپس کر دیا حالانکہ عام ہندوستانی غلام سری کو بہت بڑا اعزاز سمجھتے ہیں۔

آخری زمانے میں وہ ہندوستان کی انگریزی حکومت سے بہت مایوس ہو گئے تھے چنانچہ ایک موقع پر انہوں نے ذیل کا بیان شائع کیا۔

"گردشِ روزگار ایک دن انگریزوں کو ہندوستان میں اپنی سلطنت سے دست بردار ہو جانے پر مجبور کر دے گی۔ لیکن اپنے پیچھے وہ کیسا ہندوستان چھوڑ کر جائیں گے ــــــ کیسا روح فرسا دکھ درد؟ جب بالآخر ان کی صدیوں کے راج پاٹ کی ندی سوکھ جائے گی تو وہ اپنے پیچھے کیسی دلدل، کتنی گندگی چھوڑ جائیں گے۔ ایک زمانے میں یہ میرا عقیدہ تھا کہ یورپ کے قلب سے تہذیب و تمدن کے جال پرور سوتے پھوٹ بہیں گے لیکن آج جب میں عنقریب دنیا سے رخصت ہونے والا ہوں میرے اس عقیدے کا دوالا پٹ چکا ہے۔"

انہیں دنوں جب ایک انگریزی مس نے ہندوستان کے بعض حریت طلبوں پر کچھ نازیبا حملے کئے تو اسی سال کے اس بزرگ نے بسترِ مرگ ہی سے اُسے سخت قاطع اور دنداں شکن جواب دیا تھا۔ افسوس ہندوستان کا ایک جلیل القدر شاعر اور ادیب ہی نہیں، آزادی کا ایک بہت بڑا علم بردار اور بلند خیال روحانی پیشوا بھی ہمیشہ کے لئے خاموش ہو گیا۔

گزشتہ چند سال سے ٹیگور کی جسمانی صحت جواب دے چکی تھی تاہم اُن کی دماغی اور ذہنی صلاحیتوں میں کوئی فرق نہ آیا تھا بلکہ اس زمانے میں وہ بہت زیادہ نظمیں لکھتے رہے اور دیگر تصانیف کا سلسلہ بھی جاری رہا مگر موت سے تین دن پہلے شاعر پر بے ہوشی طاری ہو گئی اور اسی عالم میں یہ عظیم الشان ہستی ہستیٔ مطلق سے جا ملی۔

ٹیگور کا جسم خاکی کلکتہ کے نمتلہ گھاٹ پر جلایا گیا۔ اب اُن کی راکھ اُن کی قائم کردہ بین الاقوامی درس گاہ شانتی نکیتن میں پہنچ چکی ہے۔

کلکتہ سے ہمیں ٹیگور کی موت کے متعلق ایک مضمون اور لکھنؤ اور حیدر آباد سے ایک ایک نظم وصول ہوئی ہے۔ یہ سب ذیل میں درج ہیں۔

## رابندر ناتھ ٹیگور

حامد علی خاں

۷ر اگست کا دن ہندوستان اور خاص طور پر بنگال کی تاریخ میں ہمیشہ ہمیشہ یادگار رہے گا جس دن ملک کے بلند پایہ فلسفی عظیم الشان محبِ وطن جلیل القدر مفکر اور سب سے بڑے شاعر رابندر ناتھ ٹیگور اس دنیائے آب و گل سے اکتا کر عالم بالا کی طرف سدھارے۔ ٹیگور کی صحت کچھ عرصہ سے خراب تھی۔ ان کے گردے میں کوئی تکلیف پیدا ہو گئی تھی چنانچہ گزشتہ سال بھی اس کے آپریشن کے لئے ــــ لم پونگ سے کلکتہ لائے گئے تھے۔ مگر پھر اس وقت اس کی ضرورت نہ سمجھی گئی۔ درمیان میں یہ تکلیف تو دور ہو گئی تھی مگر ان کی صحت روز بروز گرتی جا رہی تھی۔ یہ آخری علالت جس سے وہ جانبر نہ ہو سکے ڈیڑھ مہینہ پہلے شروع ہوئی کچھ دنوں تک آیوروید یک علاج رہا، پھر وہ ۲۵ر جولائی کو کلکتہ لائے گئے۔ آہ کس قدر یاس انگیز تھا وہ منظر جب شانتی نکیتن اپنے بانی اور محسن کو الوداع کہہ رہا تھا مگر کسے خبر تھی کہ ٹیگور کو پھر اپنی یہ محبوب سرزمین دیکھنی نصیب نہ ہو گی، اور یہ "الوداع" بول پور سے کلکتہ کے سفر کے لئے نہیں بلکہ ایک آخری سفر کے لئے ہو گی جس سے جانے والے واپس نہیں آتے۔ کلکتہ آ کر وہ اپنے موروثی مکان واقع جوراسانکھو میں مقیم ہوئے، اور سرنیل رتن سرکار، ڈاکٹر بدھن چندر رائے، اور ڈاکٹر ال۔ ام بینرجی کے زیر علاج رہے۔ کمزور وہ پہلے ہی سے تھے۔ نقاہت اور ضعف روز بروز بڑھتا گیا۔ ۳۰ر جولائی کی صبح کو ڈاکٹر ال۔ ام بینرجی نے آپریشن کیا جو کامیاب ہوا۔ اسی دن انہوں نے اپنی

آخری نظم موت۔ کئی طبّی معائنہ سے عام صحت تشفی بخش معلوم ہوئی۔ لیکن یکم اگست کی شب کو پہلی بار انہوں نے سخت بے چینی محسوس کی جو آخر وقت تک سکون کے عارضی وقفوں کے ساتھ برابر جاری رہی۔ انتقال سے پہلے آخری شب کو ۱۲ بجے سانس لینے میں کچھ دشواری محسوس ہوئی، صبح ہوتے ہوتے حالات نے نازک صورت اختیار کر لی اور اب طبیبوں اور عزیزوں کو یقین ہو گیا کہ وہ صرف چند گھنٹوں کے مہمان ہیں۔ ۸½ بجے ان کے کمرے میں ان کی اپنی لکھی ہوئی چند مذہبی نظمیں پڑھی گئیں، پھر اُن کے بچپن کے دوست مسٹر راماننددچیٹرجی نے ان کے لئے دعائے صحت کی مگر ٹیگور دنیا اور دنیا کی آلائشوں سے بیزار ہو چکے تھے۔ آخر بارہ بج کر دس منٹ پر سورج ڈھلنے کے ساتھ مشرق کے اس باکمال شاعر کی شمع حیات ہمیشہ کے لئے گل ہو گئی۔ بستر مرگ کے پاس ان کی بہن درنا کماری دیوی، ان کی بہو پراتما دیوی ان کی صاحبزادی میرا دیوی اور ان کے صاحبزادے مسٹر راتھندرا ناتھ ٹیگور موجود تھے۔ اس دردناک سانحہ کی خبر سارے کلکتہ میں بجلی کی طرح دوڑ گئی۔ اور آن کی آن میں سارا شہر ایک بے جان جسم کی طرح اپنے محبوب شاعر کے ماتم میں سوگوار تھا۔ شہر کی عدالتیں، کالج، اسکول، سرکاری دفاتر اور دوسرے ادارے فوراً بند ہونا شروع ہو گئے۔ پرستاروں کی بے شمار تعداد شاعر کی اقامت گاہ، یونیورسٹی، کالج اسٹریٹ اور دوسرے مقامات میں جمع ہونے لگی۔ شاعر کے جنازہ کا جلوس جو کم از کم ایک لاکھ انسانوں پر مشتمل تھا، اور جو اپنی عظمت، سادگی، شکوہ، اور یاس انگیزی کے لئے عرصۂ دراز تک ضرب المثل رہے گا جوڑا سانکھو سے ۳½ بجے روانہ ہوا۔ اسے اپر چیت پور روڈ، چترنجن ایوینیو، کولوٹولہ اسٹریٹ، کالج اسٹریٹ اور ہیریسن روڈ سے گزر کر نمتلہ گھاٹ جانا تھا۔ موسم حد درجہ تکلیف دہ تھا مگر آفتاب کی تمازت اور کلکتہ کی توے جیسی تپتی ہوئی سڑکیں ٹیگور کے عقیدت مندوں کے جوش و خروش کو کب کم کر سکتی تھیں۔ جان نثاروں کی ایک کثیر جماعت جن میں مرد بھی تھے اور عورتیں بھی، بوڑھے بھی اور نوجوان بھی، بچے بھی اور لڑکیاں بھی برہنہ پا چل رہے تھے۔ آنکھیں اشکبار تھیں، دل رو رہے تھے، اور "بندے ماترم"، اور "رابندرناتھ ٹیگور کی جے" کی دردناک صدائیں دل ہلا دیتی تھیں۔ مگر آہ! ٹیگور ان ہنگاموں سے بے خبر پھولوں کے انبار میں دفن، ابدی نیند سو رہا تھا۔ کالج اسٹریٹ میں جہاں لوگ ہزاروں کی تعداد میں سڑک کے دونوں جانب جمع تھے جلوس داخل ہوا تو آدمیوں کے نہ تھمنے والے سیلاب پر قابو پانا مشکل ہو گیا۔ یہاں سینیٹ ہال کے سامنے یونیورسٹی کی طرف سے تعزیت کی ایک مختصر سی رسم ادا کی جانے والی تھی۔ مگر اتنے بڑے مجمع کے سکون کو برقرار رکھنا آسان نہ تھا اسلئے تابوت پر پھولوں کے مختلف ہار رکھنے کے سوا اور کچھ نہ ہو سکا۔ خلاف امید جلوس کو نمتلہ گھاٹ پہنچنے میں زیادہ دیر نہ لگی۔ یہاں بھی گھاٹ کے اندر اور باہر، اور ہر چہار طرف تل رکھنے کی جگہ نہ تھی۔ مشتاقان دیدار پروانوں کی طرح شہر کے کونے کونے سے سمٹ کر چلے آ رہے تھے۔ جنازہ بدقت تمام اندر لے جایا گیا۔ کچھ عرصہ ہوا ٹیگور نے یہ خواہش ظاہر کی تھی کہ اُن کے جنازے کی رسوم شانتی نکیتن ہی میں ادا کی جائیں۔ لیکن علالت کے دوران میں انہوں نے اس پر نظر ثانی کی اور اس کا فیصلہ قوم پر چھوڑا۔ چنانچہ جنازہ کی آخری رسمیں انجام دینے کیلئے ان کے عزیزوں اور دوستوں نے نمتلہ گھاٹ کو مناسب سمجھا۔ غرض شام کے سات بجے جب تاریکی دریائے ہگلی پر اپنا تسلط جما رہی تھی رابندرناتھ ٹیگور کا جسم مبارک "بندے ماترم"، اور "ٹیگور کی جے" کے فلک شگاف نعروں کے درمیان چتا پر لٹا دیا گیا۔ اس طرح رابندرناتھ ٹیگور شاعر ہندوستان جو ہم سے پہلے ہی جدا ہو چکے تھے، اُن کا خاکی جسم بھی ہم سے ہمیشہ کے لئے چھین لیا گیا۔

کلکتہ ۹ اگست ۱۹۴۱ء

مسعود حسن شمسی

## ۷ اگست ۱۹۴۱ء کی شام

چھپا آج منہ ڈھانپ کر جونہی سورج
مرے دل میں گھنٹہ سا ایک دم گیا بج

دُھندلکوں نے ڈالے فضاؤں پہ سائے
اندھیرے نے کالے پھریرے اڑائے

مری روح کو تن کی رگ رگ ہی جکڑے
کوئی جیسے جنگل میں چڑیا کو پکڑے

اندھیری فضا مرثیہ پڑھ رہی ہے
اُداسی جدھر دیکھئے بڑھ رہی ہے

سُن اے شام سُن میں بھی کچھ گا رہا ہوں
ترے گیت سے گیت اُبھار رہا ہوں

یہ تالاب نالے یہ میداں یہ ٹیلے
یہ آبادیاں آسماں نیلے نیلے

دھوئیں سے گھرے یہ ندی کے کنارے
جھلکتے ہوئے بیچ میں صاف دھارے

یہ ملاّح اور اُن کی یہ کشتیاں بھی
یہ کھیتوں سے آواز دیتے کساں بھی

چمکتے دِیئے بھی وہ آبادیوں کے
کسی گاؤں میں گیت بھی شادیوں کے

مرے غم کا یہ گیت سُن کر رہیں گے
یہ مانا سب اپنی ہی اپنی کہیں گے

سنو سننے والو سنو سننے والو
مرے گیت سے گیت اپنا ملا لو

اندھیرے کا دل آج دہلا رہا ہوں
قضا و قدر کو میں بہلا رہا ہوں

ہوا آج ٹیگور دنیا سے رخصت
نہیں بلکہ رخصت ہُوا کیفِ اُلفت

نمایاں کیا حُسنِ فطرت کو جس نے
خدا کر دکھایا محبت کو جس نے

وُہ بے لوث نقّادِ ہندوستاں کا
مغنّی و شاعر وُہ بنگلہ زباں کا

نہیں بلکہ دنیا میں وہ فردِ یکتا
ہُوا حُسن کو جس کے جادو سے سکتا

گیا گونج مغرب میں جس کا ترانہ
بھرا جس نے انگلش ادب کا خزانہ

لکھے جس نے ناول، مضامیں فسانے
ڈرامے، مُقفّیٰ عبارت ترانے

مغنّی بھی تھا اِک نئے دَور کا جو
مصوّر بھی تھا اپنے ہی طَور کا جو

جو مصلح تھا قوموں کی تنظیم کا بھی
نیا ڈول ڈالا تھا تعلیم کا بھی

بھرا فلسفے کا بھی پھولوں سے دامن
ہوئی "قومیت" نام سے جس کے روشن

دیا جس نے دنیا میں پیغام سب کو
کہ ہے بس محبت سے آرام سب کو

"یہی در حقیقت ہے رمزِ حقیقت
محبت خدا ہے خدا ہے محبت"

وہ شاعر محبّت کا ہم میں نہیں اب
نہیں دارِ فانی سے اب اس کو مطلب

سُن اے میرے شاعر سُن اے میرے شاعر
نہیں اب بھی تو رُوح سے میری باہر

کہ تو ایک سورج ہے میں اک کرن ہوں
وطن میں ہے تو میں غریب الوطن ہوں

نچھاور کروں دل تجھ پہ اشکوں کے گوہر
ترے گیت ہیں روح کا میری جوہر

ترے گیت پہ دیوتا مسکرائیں
فلک پر فرشتے ترے گیت گائیں

ترے گیت پر یہ زمیں گھوم جائے
ترے گیت پر آسماں جھوم جائے

ترا گیت میداں میں جنگل میں گونجے
سمندر میں خشکی میں جل تھل میں گونجے

فضا میں بڑی دور تک پھیل جائے — ترا گیت پربت پہ باجا بجائے
ترا گیت جھرنوں کی کَل کَل میں اُچھلے — ترا گیت ندیوں کی چھَل چھَل میں اُچھلے
نچائے ترا گیت بن میں بگولے — درختوں کی شاخوں پہ جھولا سا جھولے
ترا گیت پتّوں کے ڈنٹھل پہ ناچے — ترا گیت ٹہنی کی کونپل پہ ناچے
لچک پر ترا گیت پودوں کی جھومے — ترا گیت کلیوں کے رُخسار چُومے
ملے غازہ سا پھول کے پیرہن میں — اُڑے تتلیوں کے پَروں پر چمن میں
ترا گیت کھِلے گلوں کی ہنسی پر — ترا گیت کردے ہوا کو معطّر
دلوں میں ترا گیت دائم رہے گا — ترا گیت دنیا میں قائم رہے گا
مرے دل میں ہے گونجتا گو ابھی یہ — مری روح میں گونج اُٹھے گا کبھی یہ

مرے ساتھ جائے گا یہ اُس جہاں تک
جو لا انتہا ہے، نہ جانیں کہاں تک؟!

لکھنؤ ۹ راگست ۱۹۴۱ء — سید مقبول حسین احمد پوری

## معرفتہ الکمال

ڈاکٹر ٹیگور کی رسمی نمود — ہوگئی نذرِ فروغِ نار و دُود
جلنے والی چیز جل کر بہ گئی — لیکن عظمت اُن کی تاباں رہ گئی
ڈاکٹر ٹیگور کا ملی وقار — بے نیازِ دولتِ ناپائدار
ایسے ہر اعزاز کو ٹھکرا دیا — مُنفعل تھا جس سے قومی ولولہ
ڈاکٹر ٹیگور جیسے باکمال — آئے پہلے بھی نظر یاں خال خال
عہدِ استقبال میں بھی ہوں گے کم — کیوں نہ ہو ہندوستاں گیر اُن کا غم
بلکہ یہ غم عام ہونا چاہیئے — اُن پہ دنیا بھر کو رونا چاہیئے
بزم آرائے مشاہیرِ جہاں — کیا نہ تھا یہ شاعرِ ہندوستاں؟
اوّلاً نوبل پرائز ان کو ملا — ہند کی حد تک یہ ہیں سرِ سلسلہ
ترجمے کی لے کے عینک مُستعار — میں نے دیکھا ہے جو ان کا شاہکار
آہ! اس کو بھی بھُلا سکتا نہیں — ہے اثر کی یہ تو حدِ آخریں!
اس کی اصلی روح سے واقف جو ہیں — سُن چکا ہوں اُن کے بھی اقوال ہیں
کتنی ہے مسحور کُن یہ شاعری — شاعری کہیئے اسے یا ساحری؟

اِن پہ نازاں اجتہادی مکرمت
معرفہ بن کر رہی "ٹیگوریت"

حیدرآباد دکن ۱۰ راگست ۱۹۴۱ء — سید علی منظور حیدرآبادی

# "میں ہوں خانہ بدوش"

"میں ہوں خانہ بدوش"[1] کے نام سے پروفیسر دیوندر ستیارتھی صاحب اپنے بعض مطبوعہ اور غیر مطبوعہ مضامین کا مجموعہ شائع کر رہے ہیں۔ ستیارتھی صاحب کو تقاضا تھا کہ اس مجموعے کا دیباچہ جناب میاں بشیر احمد صاحب مدیر "ہمایوں" لکھیں۔ یہ حسن اتفاق ہے کہ اُن کا تقاضا کامیاب رہا۔ اس دیباچے کو قارئینِ "ہمایوں" کی دلچسپی کے لئے ہم ذیل میں درج کرتے ہیں۔

جائنٹ ایڈیٹر

تقریباً پانچ چھ سال ہوئے، شاید سردیوں کا زمانہ تھا۔ سہ پہر کا وقت تھا۔ میں "المنظر" میں اوپر اپنے کمرے میں میز پر کچھ لکھ پڑھ رہا تھا کہ ایک نوکر نے ایک چھوٹا سا پُرزہ میرے ہاتھ میں لا کر دیا۔ اُس پر لکھا تھا "دیوندر ستیارتھی"۔ میں نے سوالی نظر سے نوکر کی طرف دیکھا۔ وہ بولا "جناب ایک لمبی داڑھی اور کھلے بالوں والا فقیر صورت آدمی ہے"۔ فقیروں سے میری ملاقات ذرا کم ہی ہوتی ہے۔ لیکن پڑھے لکھے فقیروں سے کبھی کبھی مل لیتا ہوں۔ میں نے آگے بڑھ کر کھڑکی سے جھانکا۔ مجھے اس "فقیر" کی صورت پسند آئی۔ اُوپر بلا لیا۔

وہی لمبی داڑھی، بڑی بڑی مونچھیں، لمبے لمبے کھلے بال، روشن آنکھیں، بغل میں ایک بستہ دبائے۔ لمبا قد اور اُس پر ایک لمبا سا کوٹ پہنے یوں ستیارتھی صاحب اندر داخل ہوئے۔ میں متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکا۔ ایک ٹیگور نما آدمی میرے سامنے تھا۔ مجھے شانتی نکیتن یاد آ گیا۔

ستیارتھی صاحب نے نرم نرم باتیں کرنی شروع کیں اور اپنے تھیلے میں سے جب "ماڈرن ریویو" اور "ایشیا" کے انگریزی پرچے نکالے اور اُن میں اپنے باتصویر گیتوں والے مضمون مجھے دکھائے اور سنائے تو میں نے بالکل ہتھیار ڈال دیئے۔ مجھ پر ان کا بہت رعب پڑ گیا۔ میں انہیں اُس سے بھی اُوپر کی منزل میں اپنی برساتی میں لے گیا۔ میں نے نوکر کو آواز دی، چائے منگوائی اور جی میں سوچا کہ آج کی شام ادبی عیش و عشرت میں گزارنی چاہیئے۔ ایک حقیقت نگار ادیب سے ملاقات ہو گئی اور وہ بھی بایں شکل و صورت! اُس روز سے لے کر آج تک میں نے بہت کوشش کی ہے کہ ستیارتھی صاحب کے مضامین کو تنقیدی نظر سے دیکھوں مگر سچ یہ ہے کہ کامیاب نہیں ہوا۔ نقص دیکھنے کی ابتداء ہوتی ہے کہ اُن کی وہ ہلکی پتلی سی آواز، ان کی وہ گھنی لمبی داڑھی، اُن کی وہ ساری ہیئت کذائی یاد آ جاتی ہے اور میں پھر اُن کی تحریر سے محض لُطف اُٹھانے لگتا ہوں۔

لیکن انصاف کی نظر سے دیکھئے تو اُن کی تحریر ہے بھی پُر لطف۔ سیدھی سادھی طرز، سیدھے سادھے خیالات، پھر کس طرح جو کہا ہے وہ دل میں جگہ نہ پا لے؟

ستیارتھی صاحب کی عمر اس وقت ۳۲ سال کی ہے۔ جا بجا بالوں کی کثرت نے خواہ مخواہ بزرگانہ شان پیدا کر دی ہے۔ یہ اٹھارہ سال کے تھے کہ نہ معلوم کیوں انہوں نے خودکشی کرنے کی ٹھان لی۔ ڈاکٹر اقبال مرحوم انہیں سمجھا بجھا کر اگلی دنیا کے مضافات سے واپس یہاں لائے۔ بس واپس آنا تھا کہ بمصداق "ایک چکر ہے میرے پاؤں میں زنجیر نہیں" آپ نے ہندوستان بھر میں گھومنا شروع کر دیا اور کہاں تو یہ کہ ساری دنیا سے بیزار تھے اور اب یہ حالت ہو گئی کہ اِسی دُنیا کے درختوں اور پرندوں اور بیلوں اور سبزیوں اور عورتوں اور کسانوں اور ان سب کے اُلٹے سیدھے گیتوں کے عاشقِ زار ہو گئے۔ گھر میں چین نصیب نہیں۔ بلکہ اوّل اوّل تو یوں تھا کہ جیب میں پیسہ نہیں تو بے ٹکٹ ہی ریل کا سفر ہو رہا ہے۔ پھر گھر والوں

---

[1] ناشر "نیرنگ دنیا" نسبت روڈ لاہور

نے بیوی کی زنجیر پاؤں میں ڈالی کہ شاید اسی طرح یہ "سندی" قابو میں رہے۔ لیکن یہ حضرت زنجیر تڑا کر زنجیر ہمراہ لئے پھر اُسی طرح ہر طرف لگے قلانچیں بھرنے اور اس سے وہ جھنکار پیدا ہوئی جس نے "کویتا" نام پایا۔

مجھے اس "غریب ادیب" کی تحریر اس لئے بھی پسند ہے کہ یہ حال کی شہری تہذیب سے بھاگ کر دیہات کی سادہ فضا میں زندگی کا بھید ڈھونڈنا چاہتا ہے۔ اور میں بھی باوجود اپنی "امیرانہ ادبیت" کے کم از کم نظری طور پر موجودہ تمدن سے بیزار اور عزلت کا دلدادہ ہوں۔

سنئے لکھتے ہیں:۔

"میں گیت جمع کرتا ہوں، عوام کے گیت ....... کھلے شگفتہ سکھی جوبن کے گیت، حُسن کے خواب، پریم کے ترانے، پنگھٹ کے گیت، کھیتوں کے گیت، زندگی کی ہر لہر کے گیت، دُکھ اور غریبی کے گیت"

ان کے لئے "گاؤں گاؤں جانا، ہر صوبہ میں لوگوں کے دلوں کا مطالعہ کرنا" یہ ہے اس خانہ بدوش مُصنّف کا کام۔ لیکن اسی پر بس نہیں،

"میں ستاروں کی طرف دیکھتا ہوں جھلملاتے ستارے مستی میں ناچتے بہشت کے چراغ ہی تو ہیں۔ چمکو، چمکنا ہی زندگی ہے .....

صدیوں سے ہم آدمی سے چمکنے کے لئے کہتے آ رہے ہیں"

کبھی وہ برما میں ایراوتی کے کنارے جا لیٹتا ہے:۔

"شام کی سُرخی آسمان پر اور دھرتی پر خاموش ایراوتی۔ یہ نظارہ مجھے مگن رکھتا ہے۔ چت لیٹی ہوئی ریت پر میں بھی لیٹ جاتا ہوں سو نظاروں کا ہے ایک نظارہ ایراوتی کا کنارہ۔ صدیوں سے وہ یوں ہی بہہ رہی ہے۔ وہ اس دیس کی ماں ہے۔ لوگوں کے قہقہوں کی امانت دار ..... جیسے کہہ رہی ہو میں نے ہی انہیں ہنسنا سکھایا ہے ...... یہ فضا مجھے پسند ہے۔ زندگی ہونی چاہیئے ندی کی طرح، کھلی اور آزاد ایراوتی کی طرح ......... یہ تیرہ سو میل لمبی ندی ہے ..... شروع میں کوئی بھی دریا یہ جاننے کی پروا نہیں کرتا کہ اُسے کتنی دور جانا ہے۔ وہ بہنے لگتا ہے، یہی زندگی ہے"

"خانہ بدوش ادیب" جو رسالوں میں مضامین بیچ کر اپنے سیر و سفر میں اُن کی "مزدوری" کا انتظار کرتا ہے۔ برما کے اس دریا کے کنارے "امیر اور غریب کے درمیان" حائل ہونے والی "خلیج" کا نظارہ دیکھ لیتا ہے اور کہہ اُٹھتا ہے "کب بدلے گی سماج کی حالت؟" پھر لکھتا ہے:۔

"ایراوتی ہر نئے زمانے کا استقبال کرتی آئی ہے وہ بہتی رہی ہے۔ بہنا ہی زندگی ہے۔ اس میں طوفان بھی آئے ہیں۔ اور اب کے سماج میں بھی ایک بڑا طوفان آ کے رہے گا۔ گھناؤنی رجعت پسندی کی جڑیں اُکھڑ جائیں گی۔ کوڑا کرکٹ بہہ جائے گا۔ اور پھر شاید ایراوتی کے پانیوں پر لوگوں کے آنسو کبھی نہ گریں گے"

دیکھا آپ نے اُدھر ایراوتی مُصنّف کو "شانتی دیتی ہے" لیکن اِدھر مُصنّف کو ایک طوفان اُٹھتا دکھائی دیتا ہے۔ برما کے لوگ ہندوستانیوں کی طرح مُردہ دل نہیں،

"جدھر نگاہ اُٹھاؤ ہنستے ہوئے چہرے۔ لوگ تو میں نے بہت دیکھے بھالے ہیں۔ گھاٹ گھاٹ کا پانی پیا ہے۔ اتنے خوش لوگ پہلے

دیکھے بھی ہوں تو یاد نہیں آ رہے۔ اتنی بھی کیا خوشی ہے؟"

گویا ہندوستانی مصنّف کے لیے اِتنی خوشی ناقابلِ برداشت ہوگئی۔

"صدیوں سے اِس دیس کی عورت آزاد ہے۔ مرد نے اس کی آزادی اور خوشی پر چھاپا نہیں مارا۔ اگر وہ اپنے خاوند کی وفادار رہتی ہے..."

"لنکا دیس" بھی ہندوستان سے مختلف ہے:

"اِدھر زندگی کا معیار ہندوستان کی اوسط درجے کی زندگی سے اونچا ہے۔"

"اِدھر سہاگن اور بیوہ کی بھی کوئی پہچان نہیں۔"

اور اِس فقرے نے مجھے بڑا مزا دیا:۔

"شنٹ کرتے ہوئے انجنوں کی طرح خوش پوش جنٹلمین ہر چیز کو گھورتے ہوئے نکل جاتے ہیں۔"

شاید اِس "سادھو مصنّف" کو بھی انہوں نے گھور کر دیکھا... لیکن اب مئی ۱۹۴۰ء میں یہ کچھ ایسے سادھو نہ رہے تھے چنانچہ انہوں نے لنکا والوں سے بھی خراج وصول کر لیا۔

"اب میں کچھ اتنا غریب نہیں۔ کولمبو کے اخبارات سے مجھے اپنے مضامین کا معاوضہ ملنے لگا ہے۔"

سچ پوچھیے تو یہ سادگی پسند خانہ بدوش سادھو کبھی تھا ہی نہیں۔ "برہمچاری" والے قصّے میں "پنج ترنی" کی کہانی سُن لو۔ "لج پُھلے اندو نن اور[1] "پیار بھی کسی وِدّیا سے سستا نہیں۔" آپ بیتی لکھتے ہیں۔

"میں سنبھل نہ سکا۔ جسم ہارتا جاتا تھا...... اُس کی لمبی لمبی پلکیں اور اُس کے اُبھرے ہوئے گال، کیا یہ سب مایا ہے؟"

اور بے دھڑک کہتے ہیں،

"اِس پیار سے خُدا ناراض ہوتا ہے تو ہو جائے۔ یہ بات تھی تو یہ صورتیں نہ بنائی ہوتیں، یہ جذبات نہ دیئے ہوتے...... کیا برہمچریہ ہی سب سے اونچی چیز ہے؟ کیا اس کے لئے سب لطف چھوڑ دینا چاہیئے؟ یہ سب لطف جو خوبصورتی، گرمجوشی اور خود رفتگی سے مل رہا ہے؟"

واہ "برہمچاری جی!" سچ ہے "آدمی کتنا چھپا رہتا ہے!" "چھلّو" والی داستان میں بھی اِس رنگ کی جھلک ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے گویا "جوگی اُتر پہاڑوں آیا[2]"۔ مصنّف دیکھنے کو بھولا بھالا ہے لیکن اُس کی نظر ہر طرف لگی رہتی ہے۔ شُبہ ہونے لگتا ہے کہ چرخہ کاتنے والی دوشیزہ کے جنگلی کبوتر میں بھی آپ ہی کا جلوہ ہے۔ "جنگلی کبوتر نے مینوں تنجن وِچ اکھ ماری[3]!" کتاب کے خاتمے پر "اج دے شقین منڈے، اکھنڈ جھٹک کے باگیاں لیندے[4]" والے

---

[1] حد جنگلوں میں پھول کھل گئے

[2] جوگی پہاڑ سے اُتر آیا

[3] چرخہ کاتنے والی لڑکیوں کی محفل میں جنگلی کبوتر نے مجھے آنکھ سے اشارہ کیا!

[4] آج کل کے شوقین نوجوان (محبوبہ کے گالوں پر) کھانڈ لگا کر بوسے لیا کرتے ہیں!

نوجوانوں میں شاید بیچاری جی جی بھی شامل ہوں! یعنی یہ "بودی والا تارا[1]" ایک عام چلتا پھرتا انسان ہے!

ہر شخص سے، ہر جانور سے، ہر چیز سے مصنف کو جو محبت ہے وہ قابلِ رشک ہے۔ تہذیب سے گریز ہے، عوام سے لگاؤ ہے۔ اسی لئے اس مجموعے میں متمدن نظمیں نہ ملیں گی بلکہ عوام کے گیت اور وہ بھی دیہاتی گیت۔

"دھرتی کے بیٹے" کون ہیں؟ درخت

"ہمیشہ سے آدمی اور درخت کے درمیان پیار کا ایک لطیف جذبہ قائم ہے اور یہ رشتہ ہمیشہ قائم رہے گا...... بوڑھے بڑ کی نگاہوں میں ایک ٹھوس سچائی بھری ہے وہی سچائی محنت مشقت کے بعد چھاؤں میں بیٹھے ہوئے کسان اور مزدور کو صدیوں سے محسوس ہوتی رہی ہے........ نہ تنہا آدمی بھلا نہ تنہا درخت۔

"کلّی ہووے نہ بناں وچ ٹاہلی، کلّا نہ ہووے پُت جٹ دا[2]!"

یہ مصنف نرا شانتی پسند نہیں،

زمین میں جکڑے ہوئے درختوں کی رگوں میں بھی لہو دوڑ رہا ہے......"

ہرنی کی درد انگیز پکار سے مصنف کی عمل پسندی جوش میں آ گئی ہے۔

"ہمارے دیہاتی گیتوں میں ہرنی کی پکار نہ جانے کتنی صدیوں سے گونج رہی ہے۔ گاؤں کو ایسی بستی مت سمجھئے جہاں ایک سی عورتیں اور ایک سے مرد کسی نہ کسی طرح ملتی جلتی زندگی کے دن کاٹ کر چلتے بنتے ہیں۔ مصیبت میں سارا گاؤں مل کر دنیا سہے، مل کر کروٹ بدلتا ہے۔ وہ چاہتا ہے کہ بھوک اور غریبی مٹ جائیں اور گم ہوئی آزادی پھر نصیب ہو جائے۔ ان پُرتحریک لمحوں میں ایک نیا تصور پیدا ہوتا ہے جس کے مطابق صرف قسمت پر شاکر رہنے کا مسئلہ پھیکا پڑنے لگتا ہے۔ اور یہ خیال بھی کہ امیری اور غریبی کی حدیں سدا یوں ہی بنی رہیں گی، مٹنا شروع ہو جاتا ہے۔"

وطن کی محبت ستیارتھی کے رگ و پے میں موجزن ہے:-

"ہندوستان کے طول و عرض میں ہرنی کی پکار گونج رہی ہے مگر سوال تو یہ ہے کیا ہمارا وطن یوں ہی بے کس رہے گا؟ کیا ہماری قوم یوں ہی منہ بسورتی رہے گی؟ شکاری بھائی کب تک اُس کا پیچھا کرتا رہے گا؟ کب ناچے گی ہرنی خوشی میں آ کر؟"

"خانہ بدوش مصنف" کو عوام سے گہرا عشق ہے اور ہونا ہی تھا۔ ہمارے کسانوں کی زندگی جیسا کہ میکسم گورکی نے پُرانے روس کے متعلق لکھا ہے "ایسی غریبی اور جہالت میں گزرتی ہے کہ غم اُن کی تفریح کا ایک بہانہ بن جاتا ہے دکھ اور بپتا سے وہ بچوں کی طرح

---

[1] شہاب یا دُم دار تارا

[2] نہ شیشم کا درخت جنگل میں اکیلا ہو اور نہ کسی کسان کا بیٹا اکلوتا ہو۔

کھیلتے ہیں اور اپنی تکلیف پر شرمندہ نہیں ہوتے۔" لیکن اِس دُکھ درد کا دوسرا پہلو بھی دیکھنے کے قابل ہے۔ یو۔پی کے دیہات میں چماروں کی محفلوں میں رات کو

"جب ڈھولک بجنے لگتی ہے ساری فضا اُس کی تفرکن پر ناچ اُٹھتی ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ نہ وہاں کوئی غربت باقی رہی ہے نہ کوئی غلاظت ....... الاؤ کی سنہری روشنی میں کالے کلوٹے آدمی بھی کتنے بھلے دکھائی دیتے ہیں...... کتنے خوش ہیں یہ لوگ جیسے ماضی، حال اور مستقبل کے سامنے پُسنے سچے ہو گئے ہوں۔ کتنا مذاق، کتنی چٹکیاں، کتنے قہقہے، کتنے لطیفے، یہ سب اِس الاؤ کے شعلے ہیں جو اُن کی دلی کیفیت کا آئینہ دار ہے۔"

"خانہ بدوش مصنف" کہاں کہاں جاتا ہے۔ اُس کے کان میں کیا کیا آوازیں پڑتی ہیں۔

"کھُلی آزاد ہواؤں کے لئے میرا دل ہمیشہ بے چین رہا ہے۔ ہوائیں مجھے اُڑائے لئے پھرتی ہیں......... اور مسافر تو چل پڑے، تو بھی چل۔ رات گئی دن آیا، دیکھ کہیں نہ پڑ جائے مایا کا سایہ۔ ہواؤں کا یہ پیغام میں روز سنتا ہوں۔ میں ہوں خانہ بدوش ....... ہمیشہ سڑک مجھ سے کہتی ہے۔ چلو ابھی اور آگے چلو...... کبھی کسی دوست کا خط آجاتا ہے تو زندگی اور بھی بھلی معلوم ہوتی ہے۔ مَیں نے صرف دوست ہی کمائے ہیں.......

'پتاجی! ہم لنکا کب جائیں گے؟'

'چپ بیٹی ابھی پیسے تو آنے دو کہیں سے۔'

'کہاں سے پیسے آئیں گے؟'

'نیا بھیجے گا۔'

'ضرور؟'

'ہاں ضرور!'

کویتا ہنس رہی ہے، اس کی ماں بھی اور میں بھی۔"

آخری مضمون "جنگلی کبوتر" میں خانہ بدوش مُصنف اپنے گاؤں کا کیسی سادہ اور لطیف زبان میں ذکر چھیڑتا ہے۔

"ماں کی گود کی طرح یہ گاؤں بار بار مجھے بلاتا ہے...... چاروں طرف کتنے ہی چھوٹے چھوٹے گاؤں ہیں۔ راس کماری تک چکر لگا آیا، اِس سے بھی پرے لنکا میں بھی گھوم پھر آیا۔ مگر پاس کے یہ گاؤں میری نظر سے پرے رہے۔"

کتاب اِن لفظوں کے ساتھ ختم ہوتی ہے۔

"جنگلی کبوتر کی طرح جو آسمان کی وسعتوں کا دورہ کرنے کے بعد پھر دھرتی پر اُترتا ہے، مَیں بار بار یہاں چلا آتا ہوں۔ یہ ساری دھرتی مجھے بلاتی ہے۔ یہاں میں نے جنم لیا۔ میرے سپنوں میں جو درجہ اِسے حاصل ہے وہ کسی دوسرے کا حق نہیں ہو سکتا۔ یہ اور بات

ہے کہ یہ گاؤں ہمیشہ کے لئے مجھے جکڑ نہیں سکتا۔ غربت بھی ہے اور افسردگی بھی مگر دل کو خوش کرنے والے گیت بھی تو ہیں، تھکن اُتار دینے والے، ڈانواں ڈول روحوں کو خود فراموشی کے عالم میں لے جانے والے۔ یہ گیت دھرتی کے بیٹے ہیں اور مستقبل کے امانت دار۔ سنے جاؤ اور گائے جاؤ اپنے گیت پرانے اور نئے دھرتی کے بیٹو!"

مصنف کے گاؤں کا نام نفرت پسند کانوں کے لئے ذرا نامانوس ضرور ہے مگر حب الوطنی کو منطق کی پروا نہیں۔ وہ اپنی سادگی و پرکاری سے سخت کو نرم اور کرخت کو شیریں بنا دیتی ہے۔ یہی کام ستیارتھی صاحب نے کیا ہے۔

کتاب کی تمہید یوں ہے۔

"گھوم گھام کر میں ادبی دنیا کے کوچے میں ایک فقیر کی طرح اپنا کچکول لئے آنکلا ہوں"

ستیارتھی صاحب اگر فقیر ہیں اور پہلے پہلے نظر تو کچھ ایسے ہی آتے ہیں تو وہ بڑے مزے کے فقیر ہیں۔ بعض مجھ سے مصنف ہیں کہ اپنے کمرے کی میز ہی پر بیٹھ کر لکھنا چاہتے ہیں اور بعض "خانہ بدوش مصنف" ہے ہیں کہ جب تک رام چندر جی کی طرح لنکا کا سفر نہ کریں ایک مختصر سا مضمون لکھنے کو بھی ہاتھ میں قلم نہیں اٹھاتے۔ مزاج ہو تو ایسا!

میں اُوپر لکھ چکا ہوں کہ میں اس کتاب کو نقاد کی حیثیت سے دیکھنا نہیں چاہتا۔ میں تو اس سے لطف اُٹھانا چاہتا ہوں۔ ستیارتھی صاحب اپنے خط میں مجھے لکھتے ہیں "میں صرف تعریف نہیں چاہتا۔ آشیرواد اور مشورہ کے بنا مقدمہ کا رنگ پھیکا ہی رہتا ہے" مقدمہ پھیکا رہا ہو یا شوخ، میں نے کتاب پڑھ کر لطف اُٹھا لیا اور جو لکھنا تھا لکھ دیا۔ ہاں مصنف کی تسلی کے لئے اتنا اور لکھ دیتا ہوں کہ بعض ہندی لفظوں نے بڑا مزا دیا۔ لیکن اگر "لاگو" اور "اپسرا" کے سے شبدوں کا دخل نہ ہوتا تو بہتر ہوتا۔ البتہ حق یہ ہے کہ یہ دخل درمعقولات ہے بہت کم۔ ایک اور بات کی بھی مجھے ذرا سی شکایت ہے۔ دیہاتی گیتوں میں ایسے گیتوں کو جگہ نہیں دی گئی جو عام فہم اُردو سے تعلق رکھتے ہوں۔ میرے ایک یو۔ پی کے دوست نے بھی، جنہیں میں نے راجپوتانہ اور یو۔ پی کے گیتوں کے مشمولہ نمونے سنائے یہی شکایت ظاہر کی۔ اُمید ہے کہ اپنی کسی آئندہ تصنیف میں مصنف اس کمی کو پورا کر دے گا۔

اس سلسلے میں میں یہ واضح کر دینا چاہتا ہوں کہ ستیارتھی صاحب فرقہ وارانہ تعصب سے پاک ہیں۔ چنانچہ اپنے مضمون ہرنی کے اخیر میں لکھتے ہیں۔

"ہندوستان کے مختلف صوبوں کی دیہاتی زبانوں کا تقابلی مطالعہ بہت اہم ہے۔ اُن صوبوں میں بھی جہاں ہندو آبادی زیادہ ہے یا جہاں کی زبان میں سنسکرت کے الفاظ کثرت سے پائے جاتے ہیں کتنے ہی فارسی اور عربی الفاظ بھی موجود ہیں۔ بار بار مجھے یہ محسوس ہوا ہے کہ زبان کے متعلق ہمارا تعصب سرے سے سطحی اور بناوٹی ہے۔ لوگ یہ دیکھ کر کسی لفظ کا استعمال نہیں کرتے کہ اُس کا حسب نسب، جنم استھان یا مذہب کیا ہے بلکہ ہر لفظ اُن کی زبان پہ اُسی طرح آتا ہے جیسے دھرتی پر کوئی پودا اُگتا ہے"

اِس سلسلے میں بعض اُن شیریں جملوں کا اعادہ کر دینا چاہتا ہوں جن سے میں نے خاص طور پر لطف اُٹھایا۔

"شاعری کی زبان جذباتی فضا میں جنم لیتی ہے۔ لفظوں میں ایک قسم کا ناچ سا پیدا ہو جانا قدرتی بات ہے۔" (مجھے گلہ کرنا چاہئے کہ ستیارتھی صاحب نے کبھی نہ مجھے گا کے سنایا نہ ناچ کر دکھایا۔ "خانہ بدوش مُصنّف" ضرور اِن فنوں سے واقف ہوگا)

"سیپی کے سینے میں جیسے موتی پروان چڑھتا ہے گاؤں کے سینے میں گیت پلتے ہیں۔"

"عورت کو سطحی انداز سے دیکھنا کتنا آسان ہے، بہت کم ہیں جو اس کا چہرہ نہیں دیکھتے دل دیکھتے ہیں۔"

"پہلے پہل پرندوں کے میٹھے بول سن کر آدمی کی خوشی کی کوئی انتہا نہ رہی ہوگی۔" (اِس سے مجھے ایمرسن کا وہ فقرہ یاد آ گیا کہ اگر ستارے دس ہزار برس میں صرف ایک رات نظر آتے تو اِنسان صدیوں اُس منظر کو نہ بھولتا)۔

مُصنّف نے گیتوں پر یوں تبصرہ کیا ہے۔

"گیتوں کے جذبات اُن کی زبان سے کہیں زیادہ پُرانے ہوتے ہیں۔"

"گیت کیا ترجمہ کی چیز ہو سکتی ہے؟....... ترجمے میں وہ خوبی نہیں پیدا کی جا سکتی جس سے دیہاتی موسیقی کا جادو ایک ایک لفظ میں جذبات کی تصویر کو زندہ کر دیتا ہے۔"

"یوں گیت تو سبھی اپنی اپنی جگہ دل کی سمٹی ہوئی دنیا میں جذبات کی لہریں پیدا کر دیتے ہیں مگر غمناک گیتوں کی بات ہی کچھ اور ہے....... زندگی میں غم ہے بھی زیادہ۔ تو غم کے گیت ہمیں کیوں نہ پسند آئیں؟"

"دیہاتی گیت بالکل سادہ ہوتے ہیں۔ اِس لئے وہ تاثیر میں ڈوبے ہوئے ہوتے ہیں اور یہی عمدہ گیتوں کی شناخت ہے۔"

"پنجابی شعر و نغمہ کی زبان ہے۔ صدیوں سے پنجابی گیت زندہ ہیں۔ میں سوچتا ہوں کہ جب تک پنجاب کے میدانوں میں دریا بہتے ہیں، اُس کے کھیتوں میں گیہوں اور باقی اناج پیدا ہوتے ہیں اور جب تک 'تِرنجن' میں عورتیں باہم مل کر چرخہ کاتتی ہیں، یہ گیت مر نہیں سکتے۔"

"خدا کی عالم خلقت کے بنیادی ترنم اپنی آپ بیتی سنا کر ہمیں زندگی اور موت کے دوراہے پر لا پہنچاتے ہیں۔"

پنجابی گیتوں پر مُصنّف مست ہے اور سچ یہ ہے کہ مجھے بھی انہیں نے مزا دیا۔

"چرخے دی گوکج سُن کے، جوگی اتر پہاڑوں آیا"[1]

"میرا اے چل چرخہ اوتھے وے جتھے تیرے ہل وگدے"[2]

مجھے شُبہ نہیں کہ "چرخہ اور ہل دیہاتی زندگی کے دو زبردست پہیئے ہیں" لیکن اصل یہ ہے کہ اپنی مادری بولی کے گیتوں ہی میں موسیقی سنائی دے سکتی ہے۔

---

[1] چرخہ کی گونج سُن کر جوگی پہاڑ سے نیچے اُتر آیا۔

[2] میرا چرخہ وہاں لے چل جہاں تیرے ہل چل رہے ہیں۔

اُڈّنی چڑیے اُڈّ وے کانواں
کوتیا کھیڈ دے نال بھراواں[1]"

"کوتیا بی بی رانی
سوہریاں دے گھر جانی[2]"

"منڈے آپنے تھائیں رہندے
نی دھیاں کیوں بنائیاں ربّ نے[3]"

"خانہ بدوش مصنف" کے گیتوں کی دور دور نشرواشاعت ہوچکی ہے۔ ہندی، اُردو، پنجابی، انگریزی رسالوں میں اُن کے مضامین معاوضے پر چھپتے ہیں۔ امریکہ کے رسالے "ایشیا" سے بھی انہیں خراجِ تحسین مل چکا ہے۔ وہ ہندوستان کی تیس زبانوں سے گیت جمع کر چکے ہیں اور اِن گیتوں کو کئی بڑے بڑے آدمی سن چکے ہیں۔ ستیارتھی صاحب گھر بیٹھ کر دیہاتی گیت گانے کے قائل نہیں۔ وہ ایسے خانہ بدوش ہیں کہ غریب کی کوٹھڑی سامنے آجائے یا امیر کا محل، معمولی انسان راہ میں مل جائے یا کسی لیڈر کا پتہ چلے وہ ہر کہیں جا گھستے ہیں اور ہر کسی سے جا ملتے ہیں۔ معلوم نہیں انہوں نے کبھی اپنی نسبت یہ سوچا ہے کہ وہ بڑے" پرچارک" آدمی ہیں، وہ گویا ہر جگہ یہ صدا بلند کرتے سنے گئے ہیں ؎

ہاں بھلا کر ترا بھلا ہوگا اور درویش کی صدا کیا ہے!

اور آج کل کے درویش کو ہونا بھی ایسا ہی آدمی چاہئے جیسے کہ وہ ہیں۔ اُن کے ہاتھ میں ایک بقچہ ہوتا ہے اُن کا کچکول۔ اس میں "ایشیا"، "ماڈرن ریویو"، "ہمایوں"، "وشال بھارت"، "پھلواڑی" وغیرہ رسالوں کی فائیلیں ہوتی ہیں جن میں اُن کے مضامین چھپ چکے ہیں۔ ساتھ ہی وُہ اپنے متعلق آٹھ صفحات کا ایک اعلیٰ درجے کا پمفلٹ نکال دکھاتے ہیں جس کے سرورق پر اُن کی پُر رعب شبیہ ہے۔ ایک صفحہ اُن کی خود نوشت سوانح عمری کے لئے وقف ہے۔ پھر ٹیگور، گاندھی، سروجنی نائیڈو، ایڈیٹر ماڈرن ریویو، سی۔ ایف اینڈریوز وغیرہ سے ملاقات کا ذکر ہے اور اُن کے متعلق اِن بڑے آدمیوں کی رائیں۔

مجھے یہ دیکھ کر تسلی ہوئی کہ مجھ سے "امیر ادیب" کی طرح ستیارتھی صاحب سے "فقیر ادیب" بھی اپنا کیمرہ رکھتے ہیں جس سے وہ مقامات اور اشخاص کو اپنے ساتھ شامل کر کے اُن کی تصویر اُتارتے اور پھر شائع کر دیتے ہیں۔ اِسے کہتے ہیں مشتہر یا مشتہر ادیب۔ چُھپنے چھپانے کی کیا بات ہے۔ تصویر منہ سے بولتی ہے! یہ ہے مستور رہتے ہوئے بھی منظورِ نظر بننے کا ڈھنگ اور کیوں نہ ہو۔ ہندوستان میں مصنفین کے لئے اتنی خود پسندی بھی جائز نہ سمجھی جائے تو بیچارے کیا کریں؟

---

[1] اُڑ جا ری چڑیا، اُڑ جا رے کوّے! کوتیا اپنے بھائیوں کے ساتھ کھیل رہی ہے۔

[2] کوتیا بی بی رانی ہے۔ وہ سسرال میں جانے والی ہے۔

[3] لڑکے اپنے گھروں میں رہ سکتے ہیں۔ ہائے! خدا نے بیٹیوں کو کیوں جنم دیا؟

اِس پمفلٹ سے مجھے معلوم ہوا کہ ستیارتھی صاحب شروع شروع میں خدا کے فضل سے بلا ٹکٹ ریل کا سفر کیا کرتے تھے اور کبھی کبھی فاقہ مستی تک بھی نوبت پہنچ جاتی تھی۔ کیا کرتے؟ بنگال سے بمبئی اور کشمیر سے کولمبو تک کے متعدد سفر اور پھر گاؤں گاؤں گھومنا یا کوئی للّو پنجو کرسکتا ہے یا پھر حضرت ستیارتھی۔ جہاں انہیں بہت سی دقتوں کا سامنا ہوا ہے وہاں بلاشبہ انہوں نے زندگی سے خاصا لطف بھی اُٹھایا ہے اور مفید کام کر دکھایا ہے۔

ٹیگور لکھتے ہیں۔

"ہم پروفیسر ستیارتھی کے ممنون ہیں کہ انہوں نے ہمیں عوام کے نفس کے تخلیقی پہلو سے دو چار کرایا ہے...."

گاندھی جی کہتے ہیں۔

"ہم شری ستیارتھی کے موقر استقلال کے مداح ہیں جس کی بدولت ہم عوام کے ادب سے روشناس ہوئے...."

سروجنی نائیڈو کہتی ہیں۔

"میں ستیارتھی کے کام کی دلدادہ ہوں۔ وہ ایک سادھو کی طرح گاؤں گاؤں جاتے ہیں اور ہندوستان کے وہ گیت جمع کرتے ہیں جن سے ہمیں صاف اندازہ ہوتا ہے کہ ساری نوعِ انسان درحقیقت ایک ہی گھرانا ہے! بچوں کی لوریاں اور چرخے کے گیت ایک دوسرے سے ہزاروں میل دور ملکوں میں بھی ایک دوسرے سے کس قدر ملتے جلتے ہیں...."

مئی ۱۹۴۰ء میں جب ہمارا مُصنّف مدراس پہنچا تو مسٹر راج گوپال آچاریہ نے جلسے میں تقریر کرتے ہوئے کہا:۔

"پروفیسر ستیارتھی ہمارے عوام کی ذکاوت کے علم بردار ہیں اور میں سمجھتا ہوں کہ ہندوستان بھر میں اُن کے ساتھ کا دوسرا آدمی موجود نہیں۔ اُن کا مشن حب الوطنی سے بھی بلند تر ہے۔ عوام لکھنا پڑھنا نہیں جانتے لیکن گیت گانا خوب جانتے ہیں۔ خیال سے راگ تک صرف ایک چھلانگ درکار ہے۔ یہ ہے دیہاتی گیتوں کا حُسن، ہماری یونیورسٹیوں کو ستیارتھی صاحب کی مدد کرنی چاہئیے"

غرض ہمارے "خانہ بدوش مصنف" نے صرف دیہاتوں میں آوارہ گردی نہیں کی بلکہ شہروں میں بھی اپنا جال پھیلایا ہے۔ پچھلے دنوں میں یہ مقدمہ لکھنے کو تھا کہ میرے بیٹے منظور بشیر نے ۲۲ جون ۱۹۴۱ء کے ٹائمز آف انڈیا کے ہفتہ وار باتصویر ایڈیشن میں مجھے انعامی تصویروں میں ایک تصویر دکھائی۔ کیا دیکھتا ہوں کہ ستیارتھی صاحب جلوہ گر ہیں۔ کسی مدراسی نے "پری کو شیشے میں اتار کر" جو تصویر اخبار میں بھیجی تو فوراً "نائدِ انعام" پا لیا۔ تصویر کے نیچے لکھا ہے "ستیارتھی" یہ ہے بھدوڑ کا "گیت منگا" "خانہ بدوش مُصنّف"! میں اُنہیں ایک دوست کی مبارک باد پیش کرتا ہوں۔

کراچی ۲۰ جون ۱۹۴۱ء

بشیر احمد

# اے محبوب

عالمِ شوق کی کوئی نہیں حد اے محبوب ۔۔۔ لمحہ لمحہ ہے ازل اور ابد، اے محبوب

رنگِ تغئیر سے آزاد ہے کیفیّتِ عشق ۔۔۔ اِس میں شامل نہ جنوں ہی نہ خرد اے محبوب

ہے یہ اعجازِ محبّت، کہ محبّت کے خلاف ۔۔۔ خود ہر اک بات ہوئی جاتی ہی رد اے محبوب

پردۂ چاکِ گریباں ہیں ترے دیوانے ۔۔۔ چاک کرتے ہیں حجاباتِ خرد، اے محبوب

کچھ سمجھ میں نہیں آتا کہ غمِ دوراں کو، ۔۔۔ کیوں غمِ دل سے ہوئی جاتی ہی کد، اے محبوب

عشق تنہا سہی، بیکس سہی، بے زور سہی ۔۔۔ بس ترے نام کی کافی ہی مدد، اے محبوب

کیا کہوں کس کو، وہاں محوِ فغاں دیکھا ہے ۔۔۔ ختم ہوتی ہے جہاں ضبط کی حد، اے محبوب

عشق نے شرک کی پستی سے بچایا مجھ کو ۔۔۔ عشق ہے شرحِ "ہو اللہ احد" اے محبوب

تو نے مجھ کو غمِ الفت کی امانت بخشی ۔۔۔ کیوں نہ ہو مجھ سے دو عالم کو حسد اے محبوب

سرنگوں، عالمِ برہان و مظاہر ہے یہاں ۔۔۔ خود محبت ہے محبت کی سند اے محبوب

نذر کرتا ہوں ترا وعدۂ فردا تجھ کو
کہیں یہ نذر بھی ہو جائے نہ رد اے محبوب

روشؔن صدیقی

# بھوک

## (لندنی دوست کے نام خط)

ہم یاس پسند ہیں! یہ بھی خوب کہا۔ لیکن کبھی یہ بھی سوچا ہم امید کہاں سے لائیں؟ یہاں کی دنیا کی فضا میں یا ابتھر ہے یا یاس۔ یہاں نظامِ زندگی کی بنیادیں یاس پر رکھی جاتی ہیں اور پھر ان بنیادوں پر زندگی کی جو عمارت تعمیر کی جاتی ہے اُس کا در و دیوار یاس سے بنایا جاتا ہے۔ یاس آشنا ہندوستانی والدین کے ہاں جب بچہ پیدا ہوتا ہے تو آنکھیں کھولتے ہی اُسے ہر طرف محرومی سے دوچار ہونا پڑتا ہے۔ فاقہ زدہ ماں اور غربت کا شکار باپ اُس کی ابتدائی اور اشد ضروریات پوری کرنے سے بھی قاصر ہوتے ہیں۔ ماں اُسے کافی دودھ نہیں پلا سکتی۔ باپ اُس کے تن ڈھانکنے کے لئے کپڑا مہیا نہیں کر سکتا۔ یہاں ایسا کوئی ادارہ نہیں جو ایسے بچوں کی نگہداشت کر سکے جن سے فطرت نے فیاضانہ سلوک نہیں کیا۔ ایسے بچے جب بھوک اور گرمی سردی سے اپنا پیٹ اور جسم بچاتے ہوئے بڑے ہوتے ہیں تو قدم قدم پر انہیں محسوس کرایا جاتا ہے کہ انہیں دنیا میں "پھینکتے" وقت فطرت کے پیشِ نظر کوئی مقصد نہیں تھا۔ یہ "پھینکنے" کا لفظ میں نے عمداً استعمال کیا ہے تاکہ تم یہاں کے بچوں کی زندگی کی کیفیت کا صحیح اندازہ کر سکو۔ جہاں تم رہتے ہو وہاں ہر ایک بچے کا کوئی وارث و نگہبان ہوتا ہے۔ خواہ اُس کے ماں باپ اُس کے وارث اور نگہبان ہوں یا نہ ہوں۔ ہر ایک مُلک کی حکومت افزائشِ نسل کو قوم و ملت کے لئے مفید خیال کرتی ہے۔ اِسی لئے جب Maternity Homes (سرکاری زچہ خانے) میں بچہ پیدا ہوتا ہے تو اِس دنیائے مصائب میں اُس کے ورود سے قبل اُس کی تمام آسائشوں کا سامان مہیا کر دیا جاتا ہے۔ اوّل تو اس کے ماں باپ اُس کی پرورش کا بار اُٹھانے کے قابل ہوتے ہیں اور یہ نہ ہو تو کوئی امیر کبیر اُسے متبنیٰ بنانے کے لئے پہلے ہی وعدہ کر لیتا ہے اور اگر یہ بھی نہ ہو تو حکومت اُس کی پرورش کا ذمہ لے لیتی ہے۔ یہ ہے اصل میں پیدائش۔ یہاں جس بے سر و سامانی میں بیشتر بچے وارد ہوتے ہیں اُسے پھینکا جانا نہیں کہو گے تو اور کس نام سے یاد کرو گے۔ بہر صورت اس غلام آباد میں پھینکے ہوئے بچے جب ذرا بڑے ہوتے ہیں تو یا وہ سکول کا رخ کرتے ہیں اور یا محنت مزدوری کرنا شروع کر دیتے ہیں۔ اِس کے سوا یہاں کی غیر دلچسپ دنیا میں بچوں کے بچپن کے ایام کو تباہ کرنے کا اور کوئی طریقہ ابھی تک ایجاد نہیں ہوا۔ تم پھر کہو گے کہ بچوں کے جو مشاغل میں نے بیان کئے ہیں اِن سے اُن کا بچپن تباہ کیسے ہوتا ہے۔ ہندوستان کی بات سمجھنے کے لئے ہندوستانی دل و دماغ سے کام لینا چاہئے۔ ولایتی تصور سے کام نہیں چلے گا۔ سُنو یہاں کے بچے سکول کیسے جاتے ہیں۔ میں صرف انہی بچوں کا ذکر کر رہا ہوں جو پھینکے جاتے ہیں۔ کیونکہ یہاں بیشتر بچے پھینکے ہی جاتے ہیں۔ پیدا ہونے والے بچوں کی تعداد بہت کم ہے۔ لہٰذا تمہیں اُن کا خیال نہیں کرنا چاہئے۔ حکومتِ پنجاب نے پرائمری تک تعلیم لازمی کر دی ہے لہٰذا قید و جرمانہ کی سزا سے ڈر کر تمام والدین کو بچے سکول بھیجنا پڑتے

ہیں - ورنہ تعلیم کی "لایعنیّت" (خدا نے یہ لفظ درست ہے یا نہیں - بہرحال موزوں ہے) تمام والدین پر روزِ روشن کی طرح واضح ہو چکی ہے - دیہاتی بچے کو شہری بچے سے سویرے جاگ اُٹھنا پڑتا ہے کیونکہ اُس کا سکول گھر سے کم ازکم ایک میل اور بعض دفعہ چار میل کے فاصلے پر ہوتا ہے - یہ بچہ چھاچھ کے ساتھ باسی روٹی کھا کر سر پر بستہ اُٹھا کر سکول کھلنے سے ایک گھنٹہ پیشتر گھر سے چل دیتا ہے - اور اپنے دیگر ہمجولیوں کے ساتھ رینگتا ہوا اور راستے میں پکی ہوئی فصلوں میں سے گنّے، چنے، مکّی، باجرہ اور گندم کے خوشے توڑتا ہوا سکول پہنچتا ہے - بچوں کے سکول میں جمع ہونے تک سکول کے منشی صاحب ابھی اپنے بستر ہی پر بیٹھے ہوتے ہیں - سب سے پہلے آنے والے طالب علموں کو ان کا بستر گول کر کے ان کی چارپائی سکول کے صحن سے اُٹھانا ہوتی ہے - ایک طالب علم کیکر کی مسواک منشی جی کے لئے بنا کر لاتا ہے - دوسرا اُن کا سر دھونے کے لئے دہی یا چھاچھ گاؤں سے مانگنے جاتا ہے - تیسرا اُن کے لئے کنوئیں سے پانی نکالتا ہے - ٹائلیٹ کا یہ ساز و سامان جمع ہونے پر منشی جی کا اشنان شروع ہوتا ہے - سردیوں میں تھوڑے سے پانی سے کام چل جاتا ہے لیکن گرمیوں میں منشی جی چوکی پر لنگوٹا باندھے ہوئے بیٹھتے ہیں تو اُٹھنے کا نام ہی نہیں لیتے - بچے کنوئیں سے پانی نکال نکال کر ہلکان ہو جاتے ہیں لیکن منشی جی کی سیری نہیں ہوتی اور سوئے اتفاق سے اگر منشی جی سکھ ہیں اور ان کے "کیسی اشنان" کا دن ہے تو پھر بچوں کے بازوؤں کی خیر نہیں ہوتی - الغرض دن چڑھے تک یہ دھندا جاری رہتا ہے - منشی جی کے محبوب طلبہ اُن کی دیکھ بھال میں لگے رہتے ہیں اور باقی صحن میں یا گلی ڈنڈا کھیلتے رہتے ہیں یا ایک دوسرے سے گالی گلوچ میں مشغول رہتے ہیں غسل یا اشنان کے بعد منشی ناشتہ کرنے بیٹھتے ہیں - اس وقت تمام مقامی نعایم منشی جی کے دسترخوان پر جمع ہوتے ہیں - دہی، چھاچھ، مکھن اور پراٹھے جمع کرنا تو ایک شاگرد ہی کے ذمے ہوتا ہے لیکن ہنگامی تحائف کی بھی کمی نہیں ہوتی - کہیں سے نئی سبزی کا سالن آرہا ہوتا ہے - کہیں سے کھیس کا پیالہ بھیجا جاتا ہے اور کوئی خربوزے اور ککڑیاں اپنے کھیت سے لا کر پیش کرتا ہے - منشی جی نہایت خندہ پیشانی سے ناشتہ کرنے کے بعد جب توند پر ہاتھ پھیرتے ہوئے اُٹھتے ہیں تو اُس وقت سکول کو دیکھ کر اُن کی آنکھوں میں خون اتر آتا ہے - تمام بچے یہ منظر دیکھ کر سہمے ہوئے اپنی اپنی جگہ سمٹ کر بیٹھ جاتے ہیں - اِس وقت منشی جی کی پیشانی پر وہ تیوریاں پڑتی ہیں جو سارا دن نہیں اُترتیں - اور منشی جی کی کامیابی کا سارا انحصار انہی تیوریوں پر ہوتا ہے - اگر کہیں کوئی سخت جان لڑکا اِن تیوریوں سے خائف نہ ہو تو اُس کی مرمت اُس پوائنٹر (pointer) سے کی جاتی ہے جو محکمے نے نقشے پر مختلف مقامات دکھلانے کے لئے منشی جی کو دے رکھا ہوتا ہے - لیکن منشی جی جغرافیہ کا سبق پڑھانے کی بجائے اِس پوائنٹر سے اخلاقی سبق دیتے ہیں - آخر وہ بھی مجبور ہیں - جب سکول کا افتتاح ہوا تھا تو اُس وقت محکمے نے نقشے سکول میں بھجوائے تھے - یہ نقشے رفتہ رفتہ پرانے ہو کر پھٹ گئے - اب ان کی یادگار صرف پوائنٹر ہی رہ گیا ہے تو یہ کیوں نہ کسی کام میں لایا جائے - الغرض منشی جی اپنے خیال میں نہایت کامیابی سے پوائنٹر اور تیوریوں کی مدد سے بچوں کو سبق

---

ئے یہاں مدرسین کے تین طبقے ہیں - ایک پرائمری سکول کے منشی ہیں جن کی تنخواہ پولیس کے سپاہیوں کے برابر ہوتی ہے - اِسی لئے وہ بیشتر بالائی آمدنی کے سہارے زندہ رہتے ہیں - دوسرا طبقہ ثانوی سکول کے ماسٹروں کا ہے - جن کی تنخواہ کے بیشتر گریڈ حالداروں کے ہیں - لیکن بالائی آمدنی نہ ہونے کی وجہ سے اکثر فاقہ مستی میں گذرتی ہے - تیسرا طبقہ کالج کے پروفیسروں کا ہے جن کی معقول تنخواہیں ہیں اور کام نہ ہونے کی وجہ سے یہ لوگ تنخواہ کے اضافے کے ساتھ ساتھ عقل میں کم ہوتے رہتے ہیں - البتہ نئی طرز کے پروفیسر جاپانی تنخواہوں پر ملازم رکھے جاتے ہیں اور اِن سے کام بھی زیادہ لیا جا رہا ہے -

دینے کے بعد انہیں پھر مفید کاموں میں لگا دیتے ہیں۔ اب کے مرغوب طلبہ کے دوسرے گروہ کی باری آتی ہے۔ اِن کے ذمے منشی جی کے کپڑے دھونا، منشی جی کی بیوی کے کام کرنا، اُن کے بچوں کو کھلانا، اُن کی بھینس کو نہلانا اور چارہ ڈالنا، اور اُن کے گھر کی صفائی کرنے کے علاوہ بیسیوں کام ایسے ہوتے ہیں جن سے پھرتیلے لڑکے بمشکل ہی سارے دن میں عہدہ برا ہوتے ہیں۔ جب منشی جی کے تمام کام بخوبی سرانجام پا جائیں تو سکول میں چھٹی ہو جاتی ہے۔ مقامی طلبا اپنے گھر جا کر ماں باپ کے کاموں میں اُن کا ہاتھ بٹاتے ہیں اور دُور سے آنے والے طلبہ گنے کھاتے ہوئے اور راستے میں چنوں کے ہولے بھونتے ہوئے شام کو گھر جا پہنچتے ہیں۔ شہری طالب علم کی زندگی مختلف ہے۔ وہ چھاچھ اور باسی روٹی کی بجائے دہی اور کلچے یا پوری سے ناشتہ کرتا ہے اور بستہ سر پر اُٹھانے کی بجائے ایک بیگ ہاتھ میں لے کر نکلتا ہے۔ گھر سے سکول تک اُس کی گذرگاہ اُن غلیظ گلیوں پر مشتمل ہے جن کو اُس کے سکول جانے کے وقت بھنگی اور سقے صاف کر رہے ہوتے ہیں۔ چونکہ سکول میں اُس کی دلچسپی کا کوئی سامان نہیں اس لئے وُہ بیگ کو ہاتھ میں پکڑے ہوئے یا زمین پر رکھ کر اُس سقّے کو دیکھنا شروع کر دیتا ہے جو نہ صاف ہونے والی بدرو کو اپنی مشک سے پانی کی ایک باریک دھار ڈال کر اِس لئے گیلا کر رہا ہوتا ہے کہ بھنگی اُس کے کناروں پر جمی ہوئی غلاظت کی تہوں کو اُلٹ پلٹ کر تعفن سے ساری گلی کو بُودار کر دے۔ اور صفائی کے داروغے پر ثابت کر سکے کہ اُس دن کا نیکی کا وہ کام جو اُن کے سپرد ہے انہوں نے بحسن و خوبی سرانجام دے دیا ہے۔ اِن بدرروؤں میں اگر کہیں گندہ پانی رُک گیا ہو تو سکول جانے والا بچہ وہاں "نہر نہر" کھیلنا شروع کر دیتا ہے یعنی اِس پانی کے اوپر غلیظ مٹی کا ایک پل ہاتھوں سے بنا کر اُس میں ایک سوراخ نکال کر پانی کے لئے راستہ بناتا ہے اور یہ سمجھتا ہے کہ اُس نے انجینئرنگ کا کوئی معجزہ کر دکھایا ہے۔ مختلف گلیوں کی مختلف جراثیم سے لدی ہوئی گرد اور بُو سونگھتا ہوا یہ بچہ سکول پہنچتا ہے تو یہاں اپنے لئے اُس کمرے میں جگہ پاتا ہے جس میں تعمیر کے وقت سے لے کر اب تک سورج نے کبھی نہیں جھانکا اور جس میں زلفِ محبوب کی طرح پیچدار گلیوں میں سے ہوا ایک دفعہ آنے کے بعد برسوں سے باہر جانے کا راستہ ہی نہیں پا سکی۔ یعنی یہ اُس کا سکول ہوتا ہے جو ہوا اور روشنی دونوں سے محروم ہوتا ہے۔ درس و تدریس ختم ہونے کے بعد بچہ بھوک سے نڈھال ہو کر سکول کی چاردیواری سے باہر نکلتا ہے۔ یہاں خوانچے والوں کا ایک مجمع اُس کا استقبال کرتا ہے۔ اپنی حیثیت کے مطابق وہ صبح گھر سے دھیلا، پیسہ یا آنہ لے کر نکلتا ہے اور یہ سرمایہ وہ اُن خوانچے والوں کی نذر کر دیتا ہے جو یہاں باسی پکے ہوئے چنے، سڑے ہوئے پھل، غلیظ چٹنیاں، بھنبھناتی ہوئی مکھیوں والی مٹھائی، ادھ بھنے کباب، ناپاک شربت، اور سوکھے ہوئے لیکن گیلے کپڑے سے تر کئے ہوئے نان بیچ رہے ہوتے ہیں۔ بچہ حریص نگاہوں اور مشتاق ہاتھوں سے اِن غلاظتوں پر لپکتا ہے اور پیٹ کے تنور کو اِن سے بھرتا ہوا گھر چلا جاتا ہے۔

مزدور بچے کی حالت اِس سے بھی بُری ہے۔ روکھی سوکھی روٹی سے ناشتہ کرنے کے بعد وُہ دُکان یا کارخانے کی طرف چل دیتا ہے۔ سارا دن بوجھ اُٹھاتا ہے، دھونکنی چلاتا ہے، لوہا کوٹتا ہے، دھوئیں اور غلاظت سے ہاتھ منہ کالے کر کے ٹوٹتے ہوئے جسم اور ہڈیوں اور تھکے ہوئے پاؤں سے رینگتا ہوا شام کو گھر پہنچتا ہے اور جو مل جائے اُس کو کھا کر سو رہتا ہے اُس کے لئے بچوں کے کھیل بے معنی ہیں۔ اُس کی نازک اور لچکدار ہڈیاں ہتھوڑے کے بوجھ اور آگ کی تپش کو برداشت کرتے کرتے جوان ہونے سے پہلے ہی اُس کے کام کرنے

کے اوزاروں کی طرح سخت ہوجاتی ہیں۔

کھاتے پیتے گھرانوں کے بچوں کے لئے زندگی میں مشقت اور محرومی کے سوا رکھا ہی کیا ہے۔ وہاں کا بچہ نازونعمت کے گہوارے میں ملتا ہے۔ سکول کی آسودگی میں بڑا ہوتا ہے۔ اور طاقت بخش غذا کھا کر جوان ہوتا ہے تو ملک اور قوم اُس کو سر آنکھوں پر بٹھانے کے لئے تیار ہوتے ہیں۔ وہاں قوم کا ہر نوجوان قوم کو عزیز ہے اور قوم ہر نوجوان کا یہ پیدائشی حق سمجھتی ہے کہ اُس کے لوازم حیات پورا کرنے کے لئے اُسے باکار رکھا جائے۔ یہاں نوجوان کی بیکاری کا مسئلہ اِس قدر خطرناک سمجھا جاتا ہے کہ کوئی ادارہ اِس کی طرف توجہ کرنے کی جرأت ہی اپنے آپ میں نہیں پاتا۔ نتیجہ یہ ہے۔ کہ عین جوانی کے عالم میں یہاں کا نوجوان اپنی اُمنگوں، آرزوؤں اور اُمیدوں کی شکست کے بعد اکثر یہ شعر گنگناتا ہوا دیکھا جاتا ہے:۔ ؎

اب تو گھبرا کے یہ کہتے ہیں کہ مر جائیں گے
مر کے بھی چین نہ پایا تو کدھر جائیں گے

اِس شعر کی گنگناہٹ کے ساتھ ہی اُس کی یاس پسند زندگی کا آغاز ہوتا ہے۔ اضطراب سرد ہونے کے بعد پہلی منزل پر نوجوان کہ رہا ہوتا ہے:۔

رات دن گردش میں ہیں سات آسماں
ہو رہے گا کچھ نہ کچھ گھبرائیں کیا

اب اُس کی زندگی کے کسی شعبے کو دیکھو تو اُس کی یاس تمہیں قومی عذاب بن کر ساری قوم پر چھائی ہوئی نظر آئے گی۔ اُس کے مشاغل حیات، اُس کا کاروبار، اُس کی ذاتی بہتری کی مساعی یہاں تک کہ اُس کے سامانِ تفریح سب یاس کے رنگ میں ڈوبے ہوں گے۔ غلام آباد میں بسنے والے نوجوان کی روح دو تین نسلوں کی مسلسل غلامی کے صدمے سے اِس قدر مضمحل ہو چکی ہے کہ اب اُس میں یہ طاقت ہی نہیں رہی کہ وہ اُمید افزا جذبات سے کوئی کام بھی کر سکے۔ بے بسی، بیچارگی اور بے سروسامانی کی آغوش میں پل کر جب نوجوان عملی زندگی کے میدان میں قدم رکھتا ہے تو یہاں اُس پر عرصۂ حیات تنگ ہو جاتا ہے۔ وہ اپنی جوانی، اپنی کوششیں یہاں تک کہ اپنا لہو مٹی کے بھاؤ بیچنے کے لئے تیار ہو جاتا ہے۔ لیکن اِس فاقوں کی ماری سرزمین میں اُسے کوئی خریدار نہیں ملتا۔ چند سرمایہ داروں کو چھوڑ کر باقی سب لوگ اُسی کی طرح بھوکے ننگے ہوتے ہیں اور کسی کو یہ استطاعت نہیں ہوتی کہ ملک و قوم کی اِس ارزاں فروخت ہونے والی دولت کو خرید سکے۔ سرمایہ دار اس دولت کو خریدنے کی اہلیت رکھتے ہوئے بھی اِس کام پر آمادہ نہیں ہوتا۔ کیونکہ اُس کا مذہب صرف روپیہ ہے۔ ملک، ملت، قوم اور ملک کی آزادی سے اُسے کوئی تعلق نہیں۔ اُس کی بلا سے ملک میں آگ برسے یا گدھے کو ملک کا بادشاہ بنا دیا جائے جب تک اُس کا روپیہ محفوظ ہے وہ ملک و قوم کی طرف توجہ دینے کے لئے تیار نہیں۔ نتیجہ یہ ہے کہ ملک میں سرمائے کے اجارہ داروں کی نہایت قلیل اور محدود تعداد کے سوا باقی سب ہندوستانی مفلس ہیں۔ افلاس کا لازمی نتیجہ بھوک ہے۔ بھوکے رہ کر روح کی بالیدگی کا سامان مہیا کرنے کا خیال ہم فرنگی آقا کی تہذیب سے آشنا ہونے کے بعد ترک کر چکے ہیں۔ اب ہمارے لئے اِس فلسفہ میں کوئی تسکین نہیں۔

مردِ حُر چوں اُشتراں خارے خورد
مردِ حُر خارے خورد بارے بُرد

جس کا نتیجہ یہ ہے کہ ہمارے جسم کی تحلیل کے ساتھ ہماری روح اور ہمارا ضمیر بھی مضمحل ہو جاتا ہے۔ اور یاس پسندی کی طرف یہ پہلا قدم ہوتا ہے جو ہمارا نوجوان گرد و پیش کے مایوس کُن حالات سے متاثر ہونے کے بعد اُٹھاتا ہے۔ ایک عرصے تک اور بعض دفعہ بہت قلیل عرصے تک اُس کی جوانی بھوک سے نبرد آزمائی کرتی ہے۔ وُہ اپنی آسائشوں اپنی تفریحوں، اپنی عیاشیوں یہاں تک کہ اپنی ضروریات کو بھی خیر باد کہ دیتا ہے۔ وُہ اپنی سربلندی، خود داری یہاں تک کہ صداقت پرستی اور حق پرستی کو بھی ترک کر دیتا ہے۔ لیکن غلام آباد کی پیچھا نہ چھوڑنے والی بھوک گرسنہ درندے کی طرح جوانی کی صبر آزما گھڑیوں میں اُس کا تعاقب کرتی ہے۔ وُہ اپنی جوانی کو بھوک کے ہاتھوں پامال ہوتے ہوئے دیکھتا ہے تو اُس کا خون کھول کھول پڑتا ہے۔ لیکن اپنی بیچارگی کا کوئی درماں اُس کے پاس نہیں۔ پھر اُس کی یہی بیچارگی بغاوت کی وُہ راہیں اُسے سجھاتی ہے جن راہوں پر چل کر دُنیا کے بڑے بڑے نبی بھی دنیا کے نظام کو بدلنے میں کامیاب نہ ہوئے۔ وہ اہنسا، برت، عدمِ تعاون، ہنگامی تقریروں، اور بلند نعروں میں اپنے کھلے ہوئے ضمیر کے لئے پناہ ڈھونڈتا پھرتا ہے یا میری طرح تمہیں خط لکھ کر اپنے مضمحل ضمیر کی کمزور آواز کو دنیا تک پہنچانا چاہتا ہے۔ لیکن تم اچھی طرح جانتے ہو کہ ان باتوں سے کیا ہوتا ہے۔

عشق نبرد پیشہ طلب گار مرد تھا      ؎
دھمکی میں مر گیا جو نہ بابِ نبرد تھا

'مردمی' بہت بڑی چیز ہے۔ یہاں عشق کا جذبہ تک مفقود ہے۔ سینما کے پردے پر رونے والے عاشق اور اُن عاشقوں کو دیکھ کر رونے والے عاشق تو بہت مل جائیں گے۔ لیکن اِن سب کو رونے والا ہی پاؤ گے۔ مردمی یا عشق سے اِن کو دُور کا بھی واسطہ نہیں۔ جرأت آموز، گستاخ اور بیباک عشق غلام آباد میں اِسی طرح معدوم ہے جیسے وہاں کی دنیا سے رونے والے عاشق معدوم ہیں۔ وُہ اقبال بیچارا یونہی تو نہیں کہا کرتا تھا:۔ ؎

بجھی عشق کی آگ اندھیر ہے
مسلماں نہیں راکھ کا ڈھیر ہے

تم ہی کہو نومیدی کی راکھ کے ڈھیر میں اُمید کی چنگاری کہاں سے آئے۔ جنگ شروع ہونے سے پہلے جب لندن میں ہم دونوں سیر کو جایا کرتے تھے اُس وقت A. R. P Shelters (ہوائی حملوں سے بچنے کی پناہ گاہیں) نئی نئی کھد رہی تھیں۔ اپنے شوقِ تجسس کی تسکین کے لئے ہم اِن پناہ گاہوں کو کھودنے والوں کے پاس جا کر کھڑے ہو جایا کرتے تھے اور ایک دن تم نے ایک جفاکش فرنگی مزدور سے پوچھ ہی لیا:

'آخر تم اتنی مصیبت میں کیوں گرفتار ہو؟ پتھریلی زمین پر تم پھاؤڑا مارتے ہو تو وہ پتھر سے ٹکرا کر واپس آ جاتا ہے۔ ہوائی حملوں سے تمہیں کیا بچانا ہے جو تم اپنا خون پسینہ ایک کر رہے ہو؟'

مزدور پھاوڑا مارتے مارتے ایک لمحہ کے لئے رُک گیا۔ وہ تمہاری اشتراکی تبلیغ پر غور کر رہا تھا۔ اُسے اپنے افلاس اور بے سروسامانی کا پورا احساس تھا۔ لیکن وہ تمہاری اشتراکی تعلیم کا اثر قبول کرنے کے لئے تیار نہ تھا۔ تمہیں یاد ہے اُس نے تمہیں کیا جواب دیا تھا۔

'مسٹر تمہارا یہ خیال درست ہے کہ میرے پاس اپنی جان کے سوا ہوائی حملوں سے بچانے کے لئے اور کوئی چیز نہیں۔ لیکن یہ اونچے اونچے محلات جو تُم دیکھ رہے ہو ان میں رہنے والے ہمیشہ وہاں نہیں رہتے۔ اور نہ مجھے ہی بیگانہ سمجھتے ہیں۔ میں اپنی قوم کو اُسی طرح عزیز ہوں جس طرح یہ اونچے محلات اور موٹروں والے۔ میرے دست و بازو کی محنت کا صلہ مجھے معقول دیا جاتا ہے اور قسمت کا چکر آزاد ملک میں چلتا ہی رہتا ہے۔ آج ان محلات میں اگر کوئی اور ہے تو کل مجھے بھی ان میں رہنے کا موقع ملے گا۔ زندگی اُمید سے قائم ہے اور میں پناہ گاہ کو اِس لئے کھود رہا ہوں کہ اُس قوم کو بچا سکوں جو مجھے عزیز رکھتی ہے۔ کیونکہ نازیوں کے حملے سے اگر قوم نہ بچ سکی تو مجھے بچانے والا بھی کوئی باقی نہ رہے گا'

ہم کچھ سمجھے اور کچھ نہ سمجھے اور آگے چل دیئے۔ مَیں کل لاہور کی ایک سڑک پر سے گذر رہا تھا اور مزدوروں کو کمیٹی کی sewage کی نالیاں کھودتے دیکھ کر رُک گیا۔ sewage کی گہرائی دیکھ کر لندن کی پناہ گاہ کا گڑھا یاد آگیا۔ یہاں امن کے زمانے میں اِن نالیوں نے شہر کو اِس طرح کھوکھلا کر دیا ہے جس طرح جنگ کی تیاری کے زمانے میں لندن کی سیرگاہوں کو پناہ گاہوں کے گڑھوں نے کھوکھلا کر دیا تھا۔ یہاں بھی ہندوستانی مزدور اپنی عورتوں اور بچوں سمیت مٹی اکھاڑ رہے تھے۔ جون کی اِس دوپہر کو آسمان سے آگ برس رہی تھی۔ مَیں اور ایک بابو (غالباً ڈگری یافتہ بیکار نوجوان تھا) تماشا دیکھنے لگے۔ مزدور کی چوٹی سے پسینہ بہتا ہوا اُس کے ٹخنوں تک پہنچ رہا تھا لیکن وُہ برابر کدال چلا رہا تھا۔ سامنے ایک "شہنشاہی ملازم" (I.C.S) کی کوٹھی تھی جس کے تمام دروازوں اور کھڑکیوں پر خس کی ٹٹیاں لگی ہوئی تھیں اور ایک ملازم پمپ سے باری باری اِن ٹٹیوں پر پانی چھڑک رہا تھا۔ بابو کی نگاہیں مزدور کو دیکھتے دیکھتے کبھی کبھی کوٹھی کی طرف اُٹھ جاتیں۔ اور انسانی زندگی کے تفاوت کو دیکھ دیکھ کر وُہ گہرے سوچ میں پڑ جاتا۔ یکایک اُس نے مزدور سے پوچھا۔

'بھیّا یہ کتنی دیر میں ختم ہوگا؟'

'بابو جی ہمیں کیا معلوم۔ ہمیں تو کھودنے سے غرض ہے' مزدور نے کدال روکنے کے بغیر جواب دیا۔

بابو نے پھر پوچھا' تو تم اِس دھوپ میں اِس قدر شدت سے کیوں کام کر رہے ہو؟'

'کام نہ کریں تو کھائیں کہاں سے۔ بابو جی آپ جائیے۔ ابھی ٹھیکیدار آگیا تو آپ کو باتیں کرتے ہوئے دیکھ کر خفا ہوگا!'

بابو مایوس ہو کر آگے بڑھ گیا۔ مَیں سوچ رہا تھا ہندوستانی اور فرنگی مزدور میں کتنا فرق ہے۔ کدال دونوں چلاتے ہیں لیکن کام کرنے کا جذبہ اور صلہ مختلف ہے۔ وہاں کے مزدور کا کدال بھی حبِ وطن کے جذبے سے سرشار تھا اور اُس کا صلہ بھی یہاں کے بیشتر بابوؤں کی تنخواہ سے زیادہ تھا۔ نتیجہ ایک اُمید افزا زندگی تھی۔ یہاں کے مزدور کا کدال بھوک کے پہاڑ کو کھود رہا تھا اور اُس کی محنت محض پیٹ کے تنور کا ایندھن تھی۔ نتیجہ ایک بے معنی اور مایوس کن زندگی تھی۔ مَیں بابو کے پیچھے پیچھے آہستہ آہستہ چلنے لگا۔

غالباً وہ یہ سوچ رہا تھا کہ یہ مزدور اُس سے اِس لحاظ سے تو بہتر ہے کہ اُسے پیٹ بھرنے کے لئے کام کرنے کا موقع مل گیا تھا۔ لیکن تعلیم پانے کے بعد اور اپنی بیشتر جسمانی قوتوں کو تباہ کرنے کے بعد وُہ ذہنی اور جسمانی طور پر یہ کام کرنے کے بھی قابل نہ رہا تھا۔ چلتے چلتے اُس کی یاس انگیز نگاہیں ایک دفعہ پھر اُس کوٹھی کی طرف اُٹھیں جہاں وردی پوش ملازم ٹَٹیوں پر پانی ڈال رہا تھا۔ مزدور کے جہنم اور شہنشاہی ملازم کی جنت کے درمیان وُہ اپنے آپ کو بے بسی اور خافوں کے اعراف میں گھرا ہوا محسوس کر رہا تھا۔ اُس کی بھُوکی نگاہیں جب کوٹھی کی طرف دیکھتیں تو عظیم الشان اور خنک کوٹھی کے در و دیوار پر 'بھوک' کا لفظ جلی حروف میں لکھا ہوا مجھے ایسا نظر آتا جیسے لندن میں سلیفرج کی دُکان سے نظر نہ آنے والی بجلی کی شعاعوں سے شام کو سامنے کے مکان پر اُس دن کی اہم خبریں لکھی جایا کرتی تھیں۔ جانتے ہو اِس ملک میں ایسے بیشمار نوجوان ہیں جن کی آنکھوں سے ہر وقت بھوک کا اعلان ہوتا رہتا ہے اور یہ ایسی بھوک ہوتی ہے جس کا درمان اِن غلام زادوں کے بس کی بات نہیں۔ اِن لوگوں کی یاس پسندی کی تمہیں شکایت ہو تو اِس شکایت کو کیسے رفع کیا جا سکتا ہے۔

یہ اُن عوام کی بھوک کی تصویر ہے جن کی یاس پسندی کی تمہیں شکایت ہے۔ یعنی یہ وُہ عوام ہیں جو تمہارے قول کے مطابق تعلیمیافتہ ہیں اور دل و دماغ رکھتے ہیں۔ لیکن اگر اُن عوام کو دیکھو جو تعلیمیافتہ بھی نہیں تو پھر تم ہندوستان کی یاس پسندی دیکھ دیکھ کر خود بھی مایوس ہو جاؤ۔ مَیں مسوری جا رہا تھا۔ لاہور سے تیسرے درجے کے ایک اُس ڈبے میں گھسنے لگا جس کے دروازے کو چار پانچ اکھڑ سے نوجوان روکے کھڑے تھے۔ میں آگے بڑھا تو ایک نے کہا۔

'یہ ڈبہ فوجیوں کے لئے ہے'

مَیں نے دروازے کی طرف دیکھا وہاں کوئی لیبل وغیرہ نہیں تھا۔ مَیں نے اندر داخل ہوتے ہوئے کہا۔

'آپ فوجی ہوں گے۔ لیکن یہ ڈبہ تو فوجیوں کے لئے محفوظ نہیں کیا گیا'

'جی ہاں آپ ٹھیک سمجھے۔ ہم آج ہی بھرتی ہو کر متھرا جا رہے ہیں۔ ویسے آپ بڑے شوق سے بیٹھئے لیکن چونکہ ہم رات کو شور مچائیں گے اس لئے آپ آرام نہیں کر سکیں گے'

میں نے ہنستے ہوئے اُن کی دعوت قبول کر لی۔ اور ساری رات جاگنے کے لئے تیار ہو کر نشست پر بیٹھ گیا۔ گاڑی چلی۔ رنگروٹوں نے پہلے تو 'اللہ اکبر' اور 'یا علی' کے نعرے لگائے۔ پھر 'ڈھولا' اور 'ماہیا' گانے لگے۔ اس کے بعد حقے کا دور چلا۔ اور گپ شپ ہونے لگی۔ یورپ کی جنگ کی خبروں سے ہندوستان میں جنگی اذکار اِس قدر کثرت سے مقبول ہیں کہ بیشتر شہروں میں فوجی افسروں نے جنگ کے متعلق باتیں کرنے کی ممانعت کر دی ہے۔ فوجیوں نے جنگ کے متعلق ایک دو استفسار کئے اور مَیں مختصر سا جواب دے کر خاموش ہو گیا۔ رنگروٹوں نے مجھے بیکار سا ہم سفر جان کر اپنی سیاسیات پر بحث شروع کر دی۔ ایک نے دوسرے سے پوچھا۔

'دوست تمہارا تو اُون کا اچھا بھلا کاروبار تھا تم کاروبار چھوڑ کر بھرتی کیوں ہو گئے؟'

دوسرے نے جواب دیا 'بھائی اگر اُون بک سکتی تو ہم اپنی جان کیوں بیچتے۔ ولایتی کارخانے بند ہونے سے ہمارا مال جانا بھی بند

ہو گیا ہے ۔ اور بھوکوں مرتے ہم نے اٹھارہ روپے کے عوض سرفروخت کر دیا ہے ۔ تم نے دیکھا تو تھا ہی کہ رخصت ہوتے وقت میری ماں دھاڑیں مار مار کر رو رہی تھی'

اب سب گفتگو میں شامل ہو گئے ۔ اور باری باری کہنے لگے ۔

'دوست ہماری ماں تو تھی نہیں جو رخصت کرتے وقت روتی ۔ البتہ بیوی بچوں سمیت دامن سے لپٹ رہی تھی ۔ لیکن ہم نے سمجھا کہ اِن کے پاس رہے تو بیوی بچوں سمیت بھوک کا شکار ہو جائیں گے ۔ اِس لئے یہی بہتر سمجھا کہ توپ کے منہ سے بھی روٹی نکال کر لانی پڑے تو لانی چاہئے'

'روٹی کا تو کوئی غم نہیں تھا ۔ اچھی بُری مل جاتی تھی لیکن ہمارے گاؤں کے جمعدار صاحب نے کہا کہ فوج میں سرکاری راشن بہت عمدہ ملتا ہے ہفتے میں دو دفعہ گوشت ملتا ہے ۔ ایک دفعہ کھیر بھی ملتی ہے اور سارا ہفتہ بغیر کسی فکر کے ہر روز کھانا مل جاتا ہے'

'بھئی یہ تو درست ہے کہ ہفتہ بھر کھانا مل جایا کرے گا لیکن یہ کہو کہ کھاؤ گے کتنے ہفتے ؟'

'ارے تم تو ایسے ہی مرے جا رہے ہو ۔ یہ کہو کہ بھوک سے مرنا بہتر ہے یا بم سے ۔ یہاں بھوک سے بلک بلک کر مرتے ۔ کیا یہ بہتر نہ ہوگا کہ بم سے یک لخت موت ہو جائے اور پھر ہفتے میں دو دفعہ گوشت کھاتے ہوئے مرنا کتنا خوشگوار ہے ۔ ہم نے تو پچھلے سال عید پر گوشت کھایا تھا ۔ پھر نصیب نہیں ہوا ..........'

ساری رات بیشتر اِسی بھوک کی باتیں ہوتی رہیں جو اِن جوانوں کو موت کے منہ میں لئے جا رہی تھی ۔ دن میں دو مرتبہ اور ہفتے میں چودہ مرتبہ گوشت کھانے والے اِس امر کا کیسے اندازہ کر سکتے ہیں کہ گوشت نہ ملنے سے یہ جوان ذہنی انحطاط کے کس گڑھے میں گرے ہوئے تھے اور اُسی جسم کو کس سستے بھاؤ پر بیچنے کے لئے تیار ہو گئے تھے جس کو فربہ کرنے کے لئے انہیں گوشت کی ضرورت محسوس ہوتی تھی ۔ ایک عرصے تک لندن میں رہنے کے بعد بھوک کے یہ مناظر ذہن سے گم اور نظروں سے اوجھل ہو جاتے ہیں ۔ شاید تم ہماری مایوسی کی شکایت کرنے میں حق بجانب ہو لیکن ہماری غلامی کی تصویر کے اُس رُخ کو بھولنا نہیں چاہئے جس میں انسان سے مویشیوں کا سا سلوک کیا جا رہا ہے ۔ پنجابی جوانوں کی ارزاں فروشی کا ذکر سنتے سنتے مسوری پہنچا تو کئی سَو آدمی سنگلاخ راستوں پر اُن گاڑیوں کو کھینچتے ہوئے دیکھے جن کو یہاں کی زبان میں رکشا کہتے ہیں ۔ غلاموں کے اِن غلاموں کو یعنی رکشا والوں کو کام کرتے دیکھو تو مسوری آنے کا مزا کرکرا ہو جاتا ہے ۔ مسوری کی مختلف چوٹیوں سے بادل دست و گریبان ہو رہے تھے ۔ لاہور کی گرمی سے جھلسے ہوئے جسم کو بھی یہاں آکر سردی محسوس ہونے لگی ۔ ہم نے بس سے اُترتے ہی گرم کپڑے نکال کر پہن لئے ۔ اور شہر کی طرف بڑھنا شروع کیا ۔ پاس سے ایک رکشا گذری ۔ رکشا قلی ننگے پاؤں اور ننگی پنڈلیوں سے پتھریلی گذرگاہ پر رکشا کو کھینچتے اور دھکیلتے ہوئے جا رہے تھے ۔ رکشا میں کسی مہاراجہ کی ایک گُچھ گڑیا کی طرح سجی ہوئی بیٹھی تھیں ۔ بیگم نے کہا

'خیر اِن کے لئے رکشا کی سواری میں مضایقہ نہیں ۔ آخر صنفِ نازک ہیں'

اتنے میں ایک اور رکشا گذری ۔ ایک نوجوان لڑکا اور ایک بھاری بھرکم ادھیڑ عمر کا آدمی رکشا میں سوار تھے ۔ ایک چڑھائی پر قلیوں

نے بہت زور مارا لیکن رکشا اپنے بھدے بوجھ سمیت ایک انچ اوپر نہ چڑھی۔ مجبوراً انہوں نے سواریوں سے درخواست کی کہ وہ تھوڑی دیر کے لئے رکشا سے اُتر جائیں لیکن سواریاں اِس پر بضد تھیں کہ انہوں نے دام دیئے ہیں اور وہ اُن کو قلیوں کا خون پسینہ ایک کر کے وصول کریں گے۔ قلیوں نے پھر زور مارا۔ ایک سوار کا گھوڑا پسینے سے تربتر پاس آکر رک گیا۔ منہ میں جھاگ تھا اور نتھنوں میں دم نہیں سماتا تھا۔ رکشا پتھر کی ڈھلان سے اوپر نہیں چڑھتی تھی۔ قلیوں نے گھوڑے کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔

'حضور آپ ایک منٹ کے لئے اُتر جایئے۔ دیکھئے یہ تو ایسی دشوار ڈھلان ہے کہ جانور بھی یہاں آکر رک گیا ہے ہمیں رکشا ذرا اوپر چڑھا لینے دیجئے۔ پھر آپ بیٹھ جایئے'

• سواریوں نے سُنا اَن سُنا کر دیا پینسٹھ درجے کی سردی میں قلیوں کے کپڑے پسینے سے شرابور ہو رہے تھے لیکن سواریاں پاؤں پر دوشالہ ڈالے ہوئے ٹس سے مس نہ ہوئیں۔ قلیوں نے دم لے کر ایک دفعہ پھر زور لگایا۔ رکشا گھسٹتی ہوئی پتھر سے ورے چلی گئی۔ اور قلیوں نے اطمینان کی سانس لی اور پھر حیوانوں کی طرح رکشا کو کھینچنا شروع کر دیا۔ کہو اِن انسان نما بار برداری کے جانوروں کے دل کے کس کونے میں اُمید بسیرا کر سکتی ہے۔ اِن کو آزاد ہندوستان میں بھی رکشا کھینچنی ہے اور جانوروں کی طرح کام کرنا ہے۔ یہ کس مستقبل کے لئے اپنے حال سے جنگ کریں اور تمہاری شکایت رفع کریں۔ جانوروں اور بھوکوں کے لئے مادرِ وطن ایک بے معنی چیز ہے۔ سرمایہ داروں کے لئے بنک کے سوا اور کوئی چیز دلچسپ نہیں۔ جاگیرداروں کے لئے اپنی جاگیر کے سوا باقی ہندوستان کوڑی کے مول کا نہیں۔ پھر مادرِ وطن کے لئے کون دردِ سر مول لے۔ تم تو بھرے پیٹ والوں کی سی باتیں کرتے ہو۔ معلوم ہوتا ہے لندن میں راشن کی زندگی بھی بہت آرام دہ ہے۔ اِس لئے تم بیکار باتوں کو سوچنے میں بہت وقت صرف کرتے ہو۔ ورنہ ہماری یاس پسندی کا گلہ نہ کرتے۔ یہاں تو سب سے کڑا مسئلہ پیٹ کا ہے۔ اِس کو بھر دو تو ہم ابھی سے تمہاری طرح حوصلہ مند ہو جائیں گے۔

محمد باقر

---

## آبادی کا پروانہ

جب میرا دل آباد تھا

میں تنہائی کا پجاری تھا

لیکن جب میرے دل کی دنیا ویران ہو گئی

میں آبادی کا پروانہ بن گیا۔

# سنسار ندی

کنارے کنارے چلا جا مُسافر
خُدا کے سہارے چلا جا مُسافر

خطرناک ہیں وادیاں اِس ندی کی — ہُوا نذرِ ہر ناتواں اِس ندی کی
کبھی اِس کی گہرائیوں میں نہ جانا — بلی نہنگ کب مہرباں اِس ندی کی

کنارے کنارے چلا جا مسافر
خدا کے سہارے چلا جا مسافر

اگر زندگی مُعتبر چاہتا ہے — مبارک جو اپنا سفر چاہتا ہے
اماں کی جلو میں سلامت روی سے — پہنچنا اگر اپنے گھر چاہتا ہے

کنارے کنارے چلا جا مُسافر
خدا کے سہارے چلا جا مُسافر

کہیں دل نہ دے بیٹھنا دل لگی میں — یہاں زہر گھولا گیا ہے ہنسی میں
یہاں دوستی وجہِ راحت نہیں ہے — ڈبو دیتے ہیں۔ پردۂ دوستی میں

کنارے کنارے چلا جا مُسافر
خدا کے سہارے چلا جا مُسافر

یہاں نامِ انصاف لینا خطا ہے — خدائی سے چال اِس ندی کی جُدا ہے
یہاں نامِ انسانیت ہے تشدد — یہاں ہر زبردست بندہ خُدا ہے

کنارے کنارے چلا جا مُسافر
خُدا کے سہارے چلا جا مُسافر

سُنائے گا پھر کس کو جا کر فسانا — مخالف زمیں جابروں کا زمانا
قدم پڑتے ہیں ڈگمگائے ہوئے سے — اے جانے والے کہیں لُٹ نہ جانا

کنارے کنارے چلا جا مُسافر
خدا کے سہارے چلا جا مُسافر

یہاں راز دل کا بتانا غضب ہے
زبانوں پہ حق بات لانا غضب ہے
بنا دی ہے مرحُل کے جوڑا کوؤں نے
قدم اُس ڈگر سے ہٹانا غضب ہے

کنارے کنارے چلا جا مُسافر
خُدا کے سہارے چلا جا مُسافر

یہاں سُن کے ہوتے ہیں خوش مال والے
غریبوں کی آہیں یتیموں کے نالے
یہاں آدمیت کہاں ڈھونڈتا ہے
یہاں لیتی ہے آدمیت سنبھالے

کنارے کنارے چلا جا مُسافر
خُدا کے سہارے چلا جا مُسافر

ترے راستے ہیں جو آکر اڑے ہیں
تقدّس مآبی کے جو آئینے ہیں
تجھے اِن سے امید ہے رہبری کی
ارے یہ تو اِنساں نما بھیڑیے ہیں

کنارے کنارے چلا جا مُسافر
خدا کے سہارے چلا جا مُسافر

یہاں ساز بجتا نہیں کوئی گت کا
یہاں نام طاقت ہے حیوانیت کا
بڑھا چل بڑھا چل کہ انسان ہے تو
گلا گھونٹتے ہیں یہ انسانیت کا

کنارے کنارے چلا جا مُسافر
خدا کے سہارے چلا جا مُسافر

یہاں سُکھ کہاں ہے یہاں دُکھ گھنیرے[1]
غلامی ہے ڈالے ہوئے اپنے ڈیرے
یہاں کی تباہی کا کیا پوچھنا ہے
اِدھر بھی لٹیرے اُدھر بھی لٹیرے

کنارے کنارے چلا جا مُسافر
خدا کے سہارے چلا جا مُسافر

یہی راستا، تو جدھر جا رہا ہے
یہی منزلِ قرب سے جا ملا ہے
چلا جا چلا جا بڑھا چل بڑھا چل
یہی راستا ہے یہی راستا ہے

کنارے کنارے چلا جا مُسافر
خدا کے سہارے چلا جا مُسافر

ابرا حسنی گنوری

[1] ہندی۔ بہت

# فقیر سائیں کی کرامات

احمد ندیم صاحب قاسمی نے اپنے اشعار میں دہاتی ماحول کی دلکش تصویریں پیش کر کے ہماری شاعری کے لئے ایک نئی شاہراہ کھول دی ہے۔ آج کل جب ملی شہری زندگی میں حقیقی ہندوستانی معاشرت کا کوئی تصور باقی نہیں رہا، دہات کی سادہ زندگی کم از کم ہندوستان کی اصلی روح کی کچھ جھلکیاں ضرور دکھاتی ہے۔ ذیل کا افسانہ قاسمی صاحب کی دہاتی شاعری کا ایک منثور مگر نہایت دلآویز اور کامیاب مرقع ہے۔ "ہمایوں"

[افسانہ گو:۔ کل کی بات ہے کہ تارہ گاؤں کی جنوبی چراگاہوں کے ایک اندھیرے کنج میں ایک نوجوان چرواہا نیم کے چھتنار درخت کے سلئے میں سو رہا تھا، کہ اچانک......]

دُور ایک لڑکی زور زور سے چیختی اور بھاگتی ہوئی آتی ہے اور نوجوان چرواہے کے قریب آ گرتی ہے۔ اِدھر اُدھر بیٹھی ہوئی بھیڑیں بکریاں تتر بتر ہو جاتی ہیں اور چرواہا ہڑبڑا کر اٹھ بیٹھتا ہے اور خواب آلود آواز میں کہتا ہے۔

**نوجوان:۔** کیا ہے؟ کون ہے تو؟ اتنا چیخ کیوں رہی ہے؟

**چرواہی:۔** (خوفزدہ آواز میں):۔ سانپ۔ سانپ!

**نوجوان:۔** (گھٹنوں کے بل بیٹھ جاتا ہے) کہاں ہے سانپ؟ کدھر ہے؟

**چرواہی:۔** (انگلی اُٹھا کر):۔ اُدھر۔ وہاں۔ وُہ جوہڑ کے کنارے بوڑھے شیشم کی جڑ میں۔ اِتنا بڑا۔ میرے بازو جِتنا موٹا!

**نوجوان:۔** شیشم کی جڑ میں؟ (ہنستا ہے) اری بھولی تم شاید اِدھر پہلی بار آئی ہے۔ شیشم کی جڑ والے سانپ نے آج تک کسی کو نہیں ڈسا۔ اُس کا رنگ کالا ہے نا ——— اور کالے سانپ ڈسا نہیں کرتے ——— کالے سانپ فقیر ہوتے ہیں ——— اللہ والے!

**چرواہی:۔** لیکن اُس کی آنکھیں چنگاریوں کی طرح چمک رہی تھیں ——— اُس نے اپنی زبان ہلائی تھی مجھے دیکھ کر!

**نوجوان:۔** تو اس میں خوف کی کونسی بات ہے ——— کیا تم ہر روز سینکڑوں جانداروں کی آنکھیں کو چمکتے اور زبانوں کو ہلتے نہیں دیکھتیں؟ ——— لیکن تم ہو کون؟

**چرواہی:۔** میں اِدھر ایک گاؤں کی رہنے والی ہوں۔ ابا نے جنگل کے داروغہ سے اس چراگاہ میں بھیڑیں بکریاں اور گائے بیل چرانے کی اجازت لے لی ہے۔ آج میں پہلی بار یہاں آئی ہوں لیکن یہ چراگاہ تو بہت سُونی ہے!

**نوجوان:۔** واہ! یہ نرم نرم سبزہ۔ یہ ہرے ہرے گنجان نیم۔ وُہ اودے پربت۔ وُہ پربت کے قدموں میں نیلی جھیل۔ یہ جوہڑ۔ یہ جوہڑ کے کنارے

پر بوڑھا شیشم اور پھر یہ نیم کے چھتناروں کے سائے ——— ساری یہ جگہ سُونی ہے! (ہنستا ہے)

چرواہی:- لیکن ہمارے گاؤں کی چراگاہیں تو اس سے بھی زیادہ خوبصورت ہیں - وہاں ننھے ننھے جھرنے ہیں - آئینہ نہ ملے تو اُن میں چہرہ دیکھ لو اور پھر ان جھرنوں کے کنارے رنگ رنگ کے پھولوں کی قطاریں ——— وہاں سب چرواہوں اور چرواہیوں کے پاس بنسریاں ہوتی ہیں اور وہ سب اتنا اچھا گاتی ہیں جیسے بہت سی شہنائیاں اکٹھی بج رہی ہوں۔

نوجوان:- اور یہاں!

چرواہی:- یہاں تو میں جدھر جاتی ہوں چرواہے پڑے سو رہے ہیں اور چرواہیاں بیریوں پر پتھر برسا رہی ہیں - اُدھر ایک بیر زمین پر گرا اُدھر سب کی سب گتھم گتھا - کسی کی اوڑھنی پھٹ گئی تو کسی کی بالی گر گئی - اُس کے بُندے چھک گئے تو اُس کی ننھی ناک کو چیرتی دور جا گری ——— اور پھر بوڑھے شیشموں کے نیچے کالے کالے اتنے اتنے سانپ ——— !

نوجوان:- تمہاری باہنوں جتنے موٹے! (زیر لب مسکراتا ہے)

چرواہی:- تم مذاق کرتے ہو ——— اللہ قسم میں نے اتنا بڑا سانپ دیکھا ہے۔

نوجوان:- اور میں کب کہتا ہوں کہ نہیں دیکھا - دیکھا ہوگا - اتنا ہی موٹا ہوگا - اتنا ہی بھرا بھرا ——— اور ملائم ——— اور ——— اور زہری!

چرواہی:- (کڑک کر) بدمعاش، لپاڑا اُٹھ کر جانے لگتی ہے)

نوجوان:- جاتی ہو؟ ——— لیکن وہ دیکھو ابھی تک شیشم کے نیچے کوئی چیز رینگ رہی ہے - کچھ نہیں نظر آرہا تمہیں؟ کیا تم خشک پتوں کو چٹختے نہیں سن سکتیں؟ فقیر سائیں شاید ادھر ہی کا رُخ کر رہے ہیں!

چرواہی:- (پھر وہیں بیٹھ جاتی ہے) اب ——— اب میں واپس کیسے جاؤں گی!

نوجوان:- ٹھہرو - میں بنسری بجاتا ہوں، فقیر سائیں وہیں مست ہو کر جھومنے لگیں گے،

چرواہی:- تمہارے پاس بنسری ہے؟

نوجوان:- ہاں - (بنسری نکالتا ہے) - اور میں گاتا بھی ہوں

چرواہی:- (مسرت آمیز تعجب سے) تم گاتے بھی ہو؟

نوجوان:- ہاں - ایسا اچھا گاتا ہوں کہ تم سُن لو تو اپنے گاؤں واپس جانے کا نام نہ لو،

چرواہی:- تو بڑا مُنہ پھٹ ہے رے!

نوجوان:- لیکن یہ تو تمہارے ہی سوال کا جواب تھا۔

چرواہی:- میں جاتی ہوں ——— اُس موٹے سانپ کی طرح تیری آنکھیں بھی چمکنے لگی ہیں - (اُٹھ کر) اب کدھر گیا سانپ!

نوجوان:- وہ کالی کالی لہراتی ہوئی لکیر نظر نہیں آرہی تمہیں ——— وہ شیشم کے تنے سے پکھ ادھر ہٹ کر - وہ جھاڑی کے پاس!

**چرواہی**:- مجھے تو کچھ نہیں دِکھتا۔

**نوجوان**:- خوف نے تمہاری آنکھوں پر پٹی باندھ دی ہے۔ (بنسری سے ایک سُریلی اور تیز آواز نکال کر رُک جاتا ہے)

**چرواہی**:- (شوق بھری آواز سے) بجاؤ۔

**نوجوان**:- لیکن تم بیٹھتیں کیوں نہیں! —— ایں —— اُدھر نہیں۔ اِدھر۔ یہاں میری چادر پر —— بچ بچ بچ جوتے اتارنے کی کیا ضرورت تھی۔ یہ اطلس و کمخاب کا فرش تو نہیں۔ یہ تو ایک غریب چرواہے کا اوڑھنا بچھونا ہے۔

**چرواہی**:- بجاؤ۔

نوجوان بنسری بجاتا ہے۔ اور اُس میں سے ایسے رسیلے اور سہاؤنے سُر نکالتا ہے کہ چرواہی جھومنے لگتی ہے اور جب وہ بنسری سینے پر دھر دیتا ہے۔ تو چرواہی نیم وا آنکھوں سے اُس کی طرف دیکھتی ہے اور کہتی ہے

**چرواہی**:- بہت اچھی بجاتے ہو۔ بنسری کے سارے رنگ تمہاری اُنگلیوں کی پوروں کے بس میں ہیں!

**نوجوان**:- اور میری اُنگلیاں خدا جانے کس تال کی دُھن پر ناچتی رہیں —— میں اپنی بنسری سے ایسے دلآویز سُر پہلے کبھی نہیں نکال سکا۔ آج تو مجھے یوں معلوم ہوتا تھا جیسے یہ حدِ نظر تک پھیلی ہوئی چراگاہیں بنسری کی الاپوں میں لپٹی ہوئی میرے اِرد گرد چکر لگا رہی ہیں اور میں

**چرواہی**:- (دبی دبی ہنسی کے ساتھ) ہے ہے۔ میں تو بھونچال سے بہت ڈرتی ہوں اور تو نے تو ساری چراگاہوں کو گھما دیا!

**نوجوان**:- بات کاٹنے میں تجھے خاص دسترس حاصل ہے۔ ذرا آگے بھی تو سُن لیا ہوتا۔

**چرواہی**:- کیا۔ آگے کیا؟

**نوجوان**:- اور میں نے یوں محسوس کیا جیسے ——

**چرواہی**:- جیسے؟

**نوجوان**:- جیسے —— جیسے —— (اور پھر کہیں دور دیکھتے ہوئے نہایت تیزی سے بولنے لگتا ہے) جیسے تم اِن الاپوں کے سحر سے اُٹھ کھڑی ہوئی ہو۔ تمہاری زلفیں ہوا میں اُڑ رہی ہیں۔ تمہاری اوڑھنی پھڑپھڑا رہی ہے۔ تمہاری کالی آنکھیں بھیگ رہی ہیں۔ تمہارے نارنجی ہونٹ کپکپا رہے ہیں اور گھومتی ہوئی چراگاہوں کے پس منظر میں تم آسمانوں پر رہنے والی ایک حور معلوم ہوتی ہو —— اور اب کہ بنسری کا سحر ختم ہو چکا ہے، تم اپنے پر پھڑپھڑاؤ گی اور آنکھ کی جھپکی میں آسمان کی نیلاہٹوں میں گھُل جاؤ گی۔ تم ——

**چرواہی**:- بس —— دیکھ رے چھوکرے —— میں سانپ سے ڈر کر ادھر آئی تھی اور تیرا فرض تھا کہ تو مجھے میرے مویشیوں تک پہنچا آتا اور پھر یہاں آ کر اُسی طرح مزے سے سو جاتا۔ یہ جو تو ہیر رانجھا اور سوہنی مہینوال کے قصوں والی باتیں لے بیٹھا ہے یہ مجھے بہت بُری لگ رہی ہیں۔ اور کان کھول کر سُن لے کہ میں ایسے دراز زبانوں کی گردنیں ناپنے میں بھی تاک ہوں جو مجھے گویا سمجھ کر مجھ سے

کھیلنا چاہیں۔ سُن رہا ہے تو؟ ارے تو نے مجھے بنسری کے دو چار میٹھے سُر سنا دیئے تو اس کا مطلب یہ نہیں کہ تو نے مجھے خرید لیا اور اب وارث شاہ کی لکھی ہوئی باتیں دہرانے کا تجھے پورا حق حاصل ہے! بھولے! اس راہ پر سوچ سمجھ کر قدم اٹھانا چاہیئے ورنہ کوئی ہیر یا سوہنی کبھی تیرے تالو پر جوتے چٹخا کر چلتی بنے گی۔

**نوجوان:**۔ قیامت تک یہ نوبت نہیں آسکتی۔ کیونکہ تم پہلی اور آخری لڑکی ہو جس کے قدموں پر ہم نے اپنے نغمے نچھاور کئے ہیں۔

**چرواہی:**۔ اور شاید میں ہی پہلی لڑکی ہوں جو اپنی جان کے خوف سے تمہارے اس قدر قریب آگئی اور تمہاری پُتلیوں میں چنگاریاں چمکنے لگیں۔

**نوجوان:**۔ اوہ ـــــ یہاں روزانہ سینکڑوں لڑکیاں لنڈوری چڑیوں کی طرح اِدھر اُدھر گھومتی رہتی ہیں۔ سب میری بنسری کی تانوں کو سراہتی ہیں ـــــ سب میرے اس قدر قریب آجاتی ہیں کہ اُن کے بال میری باہوں کو اور اُن کی سانسیں میری کنپٹیوں کو چھونے لگتی ہیں ـــــ لیکن پگلی ـــــ نغمے پیدا کرنے والے کاغذ کی ناؤ نہیں ہوتے کہ جدھر سے کوئی لہر اٹھے اُدھر ہی بہ نکلیں، یہ تو فولادی چٹانیں ہوتی ہیں!

**چرواہی:**۔ لیکن یہ فولادی چٹان اپنی جگہ سے اُکھڑ کیوں رہی ہے؟

**نوجوان:**۔ یہی تو بات ہے! ـــــ اور تمہارے سوال کا جواب خود تمہارے پاس ہے۔

**چرواہی:**۔ لیکن اگر مجھے اپنے سوال کا جواب معلوم ہوتا تو میں سوال کرتی ہی کیوں؟

**نوجوان:**۔ (مسکرا کر) کیونکہ یہ بھی تم خوبصورت آنکھوں والیوں کی ایک مقناطیسی ادا ہے!

**چرواہی:**۔ دیکھ رے۔ اتنا کھل کر باتیں نہ کر۔ لگام دے اپنی کترنی کو۔ میں کوئی آوارہ لڑکی تھوڑی ہوں کہ تیری ان چکنی چپڑی باتوں سے پھسل پڑوں ـــــ میری منگنی ہو چکی ہے!

**نوجوان:**۔ اور یہی حال میرا ہے۔ میں بھی تو کسی اجنبی لڑکی کا منگیتر ہوں۔ ابا کہتے ہیں وُہ خوبصورت ہے اور دودھ بلوتے ہوئے ایسے ایسے اچھے گیت گاتی ہے کہ گاؤں کی لڑکیاں اُس کے گانے سُننے کے لئے چھپ چھپ کر چھتوں پر چڑھ آتی ہیں اور دیر تک سمٹی پڑی رہتی ہیں۔ لیکن سچ تو یہ ہے کہ کسی لڑکی کو دیکھے بغیر بیاہ کر لینا پرلے درجے کی نادانی ہے، ہو سکتا ہے وہ کوئی چڑیل ہو ـــــ اکھڑ اور پھوہڑ ـــــ ہو سکتا ہے اُس کی آنکھیں صرف سُرمے کی دھار سے خوبصورت لگتی ہوں اور اُس کے ہونٹ صرف مِسّی سے گلابی بنائے گئے ہوں اور وُہ صبح کو اُٹھے تو میرے سارے خوابوں پر بُھتنے سے ناچنے لگیں۔ تمہارا کیا خیال ہے ایسی منگنی کے متعلق؟

**چرواہی:**۔ ایسی باتیں لڑکیوں سے پوچھی جاتی ہیں؟ ـــــ گیت بنانے والے پاگل ہوتے ہیں۔

**نوجوان:**۔ لیکن تم نے اپنے منگیتر کو کبھی دیکھا ہے؟

**چرواہی:**۔ اللہ کرے مجھے اُس کی صورت کبھی دکھائی نہ دے۔ میں تو راتوں کو بستر پہ پڑی روتی رہتی ہوں کہ ابا نے مجھے چھوڑی ہوئی ہڈی کی طرح اُٹھا کر پرے کیوں پھینک ڈالا۔ جانے وُہ کون ہے۔ کیسا ہے ـــــ اگر وُہ کوئی بڑی بڑی مونچھوں والا آبنوسی رنگ کا ہٹا کٹا بھینسا نکل آیا تو اللہ قسم میں تو بس کہیں کسی چٹان پہ سے کود پڑوں گی، اُس موٹے بھوت کے جنگل میں عمر بھر پھنسے رہنے سے تو یہی بہتر ہے

کہ میری نعش نیچے درختوں میں اٹک جائے اور چیلیں اور گدھ میری بوٹیاں نوچ نوچ کر ــــ (اس کی آواز بھرا جاتی ہے۔ نوجوان اس کے ہاتھ کو ہولے ہولے تھپکاتا ہے)

**نوجوان:۔** لے تو تو رو دی۔ تم لڑکیاں بھی عجیب ہوتی ہو، من کو ذرا سی ٹھیس لگی اور نین چھلک پڑے۔ قسمت پر بھروسا رکھو ــــ اور دیکھو تم اب اِس طرف پھر بھی کبھی آؤ گی؟

**چرواہی:۔** (اچانک ہاتھ کھینچ لیتی ہے اور آنسو پونچھتی ہے) دو مہینے تک مویشی اِدھر ہی لانے پڑیں گے۔

**نوجوان:۔** اور کبھی نیموں کے اِس چھتنارے کا بھی رُخ کرو گی؟

**چرواہی:۔** اگر سانپوں نے راستہ نہ روکا۔

**نوجوان:۔** کالے سانپوں کے سوا مجھے کوئی اور سانپ نظر آجائے تو اللہ قسم اُس کے سر پر ایڑی رکھ کر ایک بار گھوما ہوں اور سب کچھ چرٹرٹر کر کے دھر دیتا ہوں۔ لیکن کالے سانپوں سے خوف کیسا۔ یہ تو فقیر ہوتے ہیں۔ کسی نے چھیڑا تو پل پڑے۔ ورنہ کہیں دبکے بیٹھے رہے۔ نہ کسی سے دشمنی نہ دوستی۔ بس اللہ سے لَو لگائے کنڈل مارے پھنکارتے رہتے ہیں۔ ایک دن مجھ سے ابا نے کہا تھا کہ نورے ــــ اگر کہیں کالا سانپ ــــ۔

**چرواہی:۔** کیا نام ہے تمہارا؟

**نوجوان:۔** نورا ــــ نور محمد۔

**چرواہی:۔** (گھٹنوں کے بل بیٹھ کر) اور تمہارے ابا کا نام؟

**نوجوان:۔** (حیران آواز میں) بہادر ــــ بہادر خاں۔

**چرواہی:۔** اوہ!

چرواہی گھبرا کر اُٹھتی ہے اور جوتے گھسیٹتی بڈھے شیشم کی طرف بھاگنے لگتی ہے۔

نوجوان ایک دو لمحے حیرت زدہ کھڑا رہتا ہے اور پھر پکارتا ہے

**نوجوان:۔** لیکن دیکھنا شیشم کی چھاؤں تلے فقیر سائیں بیٹھے پھنکار تو نہیں رہے؟

(چرواہی رُک جاتی ہے اور سر جھکا لیتی ہے)

**نوجوان:۔** اری تو اتنی گھبرا کیوں گئی ہے۔ لے یہ بدمعاش بچا تجھے تیرے مویشیوں تک پہنچا آئے، (دو قدم اُٹھا کر رُک جاتا ہے اور آنکھیں جھپکاتے ہوئے پوچھتا ہے) لیکن تیرا کیا نام ہے آخر؟

**چرواہی:۔** میرا ــــ میرا ــــ میرے ابا کا نام اللہ دین ہے!

(چرواہا ٹھٹک کر کھڑا ہو جاتا ہے اور پھر قہقہے لگاتا ہوا سر پر لوٹ جاتا ہے اور آہستہ آہستہ کہتا ہے)

**نوجوان:۔** تو کہتے ہیں ہونے والی بیویوں کو بیاہ سے پہلے دیکھنے والے نوجوان دوزخ میں جھونکے جاتے ہیں! ہاہاہا ــــ کیسی اُلٹی بات! ــــ ہاہاہا!

احمد ندیم قاسمی

بات پائی۔ میں نے اسے انتہائی رنج والم کی حالت میں دیکھا لیکن یہ غم واندوہ کسی کی جدائی میں نہ تھا۔ میں نے اسے ایک عزمِ آہنیں کے ساتھ اپنے کام میں مصروف پایا مگر یہ جدوجہد کسی کی محبت حاصل کرنے کے لئے نہ تھی۔ اس کے سامنے کچھ اور ہی مقاصد تھے۔ میں پورے انہماک کے ساتھ اس کتاب کے مطالعے میں مصروف تھا کہ جمیل آگئے اور فوراً تیار ہونے کے لئے کہا۔ زندگی میں پہلی مرتبہ مجھے سینما جاتا کسی قدر بار گذرا۔

میں اپنے خیالات میں کھویا ہوا تھا۔ مجھے نہیں معلوم ہم لوگ کب ٹرام میں سوار ہوئے اور کتنا راستہ طے ہوگیا۔ میں اس وقت چونکا جب جمیل نے کہا سنتے ہو! میں کہتا ہوں کہ یہ فلم بہت اچھی ہوگی۔

میں نے کہا تمہیں یہ الہام کیسے ہوگیا؟

جمیل نے جواب دیا۔ میں کسی کی یاد میں کھویا ہوا نہیں ہوں۔ میں اپنی آنکھوں سے کام لے رہا ہوں۔ وہ دیکھو!

وُہ ٹرام میں لگی ہوئی ایک تصویر کی طرف اشارہ کر رہے تھے۔ یہ منظر اسی فلم میں سے لیا گیا تھا جسے دیکھنے ہم لوگ جارہے تھے۔ اس منظر میں ایک لڑکی نہایت حسرت ویاس سے کسی کو رخصت کرتے ہوئے دکھائی گئی تھی۔ میں نے جمیل کو سنانے کے لئے کہا "صرف اس تصویر کو دیکھ کر تو نہیں کہا جاسکتا کہ فلم اچھی ہوگی۔ مجھے تو اس میں کوئی خاص بات نظر نہیں آتی۔ ہر عورت ایسی رونی صورت بنا سکتی ہے۔

جمیل نے طنزاً کہا" اور غالباً ہر مرد بھی"۔

میں نے کہا ان قیاس آرائیوں کی ضرورت نہیں۔ ہماری منزلِ مقصود آپہنچی ہے ابھی پتہ چل جاتا ہے۔

میں سمجھتا ہوں میرا خیال صحیح تھا۔ فلم میں کوئی جدت نہ تھی۔ وہی آغازِ الفت کی مسرتیں، جدائی کے صدمے اور پھر ملنے کی خوشی۔ میں ایسی بیسیوں فلمیں دیکھ چکا تھا۔ بعض اوقات ایسی ہی فلمیں میں نے بڑے شوق سے دیکھی تھیں لیکن آج میں نے اس فلم میں کوئی دلچسپی نہیں لی معلوم ہوتا تھا جمیل اس سے پوری طرح لطف اندوز ہو رہے ہیں ممکن ہے وہ صرف یہ دکھانا چاہتے ہوں کہ ان کا قیاس بالکل صحیح تھا۔ تماشے کے دوران میں جمیل نے کبھی کبھی فلم کی خوبیوں کی طرف اشارہ کیا کبھی انہوں نے کہا دیکھو اس موقع پر اس کی سنجیدگی کس قدر مناسب ہے۔ کبھی بولے اوہو! اس کا تبسم کتنا دلکش ہے۔ ایک مرتبہ انہوں نے کہا آنسوؤں سے اس کا چہرہ کتنا دلفریب نظر آرہا ہے۔ میں نے کہا جمیل! معلوم نہیں تم اس کے آنسوؤں سے متاثر ہو رہے ہو یا خط و خال کی جاذبیت سے۔ مگر مجھ پر ان دونوں میں سے کسی کا اثر نہیں ہو رہا ہے۔ تمہاری جادو بیانی بھی بے اثر ثابت ہو رہی ہے۔ ہم لوگ جب تماشا گاہ سے باہر نکلے تو میں محسوس کر رہا تھا کہ آج بُری طرح وقت ضائع ہوا۔

مکان واپس جانے سے پہلے مجھے کچھ عید کارڈ اور خط لکھنے کے لئے کاغذ خریدنے تھے مگر دماغی تکان کو دُور کرنے کے لئے سب سے پہلے چائے پینا ضروری تھا۔ ہم تماشا گاہ سے نکلنے بھی نہ پائے تھے اور ابھی میں اس فلم سے بیزاری کا اظہار بھی نہ کرسکا تھا کہ ایک لڑکا مجھے ایک تصویر دے گیا۔ یہ آئندہ آنے والی فلم کا اشتہار تھا۔ میں نے اسے وہیں پھینک دیا۔ جمیل دیکھتے ہی رہ گئے۔

چائے خانے کی دیواریں تصویروں سے آراستہ تھیں۔ ان میں اکثر و بیشتر عورتوں کی تصویریں تھیں۔ کسی میں بالوں کی درازی کو نمایاں کیا گیا تھا کسی میں چہرے کی سُرخی کو۔ میں نے اس دیوار کی طرف رُخ کرلیا جدھر تصویریں نہ تھیں لیکن اس دیوار میں آئینے لگے ہوئے تھے اور

تصویروں کا عکس اِن میں نظر آرہا تھا۔ خلافِ معمول میں نے بہت جلد چائے ختم کر دی۔

ہم لوگ اس دکان میں پہنچے جہاں عید کارڈ فروخت ہوتے تھے۔ دیواروں پر نظر کئے بغیر میں نے دکاندار سے کہا کہ مجھے چند عید کارڈ دکھائیے۔ اِس نے کئی کارڈ میرے سامنے رکھ دیئے۔ سب پر عورتوں کی تصویریں بنی ہوئی تھیں۔ میں نے اُس سے بہترین کارڈ دکھانے کے لئے کہا۔ وہ چند اور کارڈ نکال لایا۔ شاید ان کا کاغذ زیادہ نفیس تھا۔ تصویریں اِن پر بھی تھیں۔ فرق صرف اتنا تھا کہ ان تصویروں میں عریانی زیادہ تھی میں نے اب بھی ناپسندیدگی کا اظہار نہ کیا۔ اِس نے کہا یہ بہت قیمتی ہیں۔ ہزاروں بک چکے ہیں۔ میں نے کہا یہی آپ کے بہترین کارڈ ہیں؟ وہ بولا اِس سے بہتر ہمارے پاس موجود نہیں۔ میں نے کہا تو ذرا اپنے بدترین کارڈ مجھے دکھا دیجئے۔ اپنی خفگی کو چھپاتے ہوئے اِس نے چند کارڈ مجھے دکھائے۔ ان میں سے چند پر مناظرِ قدرت بنے ہوئے تھے اور بعض پر صرف بیل بوٹے۔ انہیں میں سے چند میں نے انتخاب کر لئے۔

کاغذ خریدتے وقت بھی یہی معاملہ پیش آیا۔ کسی دستہ پر کوئی عورت خط لکھتی ہوئی دکھائی گئی تھی۔ کسی پر صرف اس کا چہرہ بنا ہوا تھا۔ میری سمجھ میں نہ آتا تھا کہ ان پر تصویریں کیوں بنی ہوئی ہیں۔ بمشکل سے ایک دستہ ایسا ملا جس پر کوئی تصویر نہ تھی۔ جمیل میرے ساتھ تھے اور بڑی بے چینی محسوس کر رہے تھے۔ جب ہم دکان سے نکلے تو انھوں نے بھی اطمینان کی ایک سانس لی اور میں نے بھی۔ وہ شاید اس لئے خوش تھے۔ کہ ایک مرحلہ طے ہوا اور میں اِس خیال سے مطمئن تھا کہ اب تصویروں سے سابقہ نہیں پڑے گا۔

ہم لوگ ٹرام اسٹیشن کی طرف جا رہے تھے راستے میں ایک اشتہار ہمیں دیا گیا۔ یہ کوٹ پتلون کے کپڑوں کا اشتہار تھا۔ اس پر کوئی تصویر نظر نہ آئی ورنہ ڈر تھا کہ کوئی عورت کوٹ پتلون پہنے ہوئے نہ دکھائی دے۔ اتنے میں میں نے دیکھا کہ جمیل کی نگاہیں بھی اسی اشتہار کی طرف ہیں۔ میں نے اشتہار کو الٹ کر جو دیکھا تو حیران رہ گیا۔ میں نے دیکھا کہ تصویر میں ایک عورت اپنے شوہر کو کوٹ پہنا رہی ہے۔ اس کے بعد میں نے کسی اشتہار کو ہاتھ نہیں لگایا۔ سڑک کے نکڑ پر ہم لوگ ٹرام کے انتظار میں کھڑے ہو گئے۔ راستہ کے دوسری طرف جو نظر گئی تو دیکھا کہ ایک وسیع چوک میں بڑے بڑے اشتہارات آویزاں ہیں۔ اِن میں حروف تو کم تھے مگر نقوش زیادہ۔

میں حیران تھا کہ آخر یہ کیا ماجرا ہے۔ کہیں اِن تصویروں سے پناہ بھی ملے گی یا نہیں۔ میں نے سوچا کہ بہتر ہے میں کسی طرف نگاہ ہی نہ اُٹھاؤں۔ اپنے آپ کو مصروف رکھنے کے لئے میں نے ایک اخبار خرید لیا۔ مگر ورق اُلٹتے ہی پھر تصویروں پر نظر پڑی۔ میں نے اخبار جمیل کو دے دیا اور خود ایک گہرے سوچ میں پڑ گیا۔

میں نے کہا جمیل آج عجیب و غریب خیالات میرے دماغ میں پیدا ہو رہے ہیں۔

جمیل نے کہا یہ تو کوئی نئی بات نہیں

میں نے کہا میرے لئے یہ خیالات بالکل نئے ہیں۔ مجھے تعجب ہے اِس سے پہلے مجھے ان باتوں کا احساس کیوں نہیں ہوا۔

جمیل بولے آج کوئی نیا سودا سر میں سمایا ہے۔

میں نے کہا جمیل یہ کوئی دل لگی نہیں میں واقعی بڑی سنجیدگی سے یہ سوچ رہا ہوں کہ آخر دنیا کو یہ کیا ہو گیا ہے؟ کیوں تصویر

کی اس قدر بھوکی ہورہی ہے اور پھر غریب عورت ہی کے کیوں پیچھے پڑ گئی ہے۔ کیا عورت اس بات کو برداشت کر سکتی ہے کہ اس کے پیکرِ جمیل کی ہر گلی کوچے میں اس بے حیائی کے ساتھ نمائش کی جائے۔ میرا دل کہتا ہے کہ وہ شرم و حیا کی دیوی کبھی اس بات کو گوارا نہیں کر سکتی ——— ولیکن قلم در کفِ دشمن است۔

معلوم ہوتا ہے جمیل کو میرے ذوق کی پستی پر بڑی دیر سے غصہ آرہا تھا انہوں نے تصویروں کی موافقت میں ایک طویل تقریر کی۔ مجھے نہیں معلوم انہوں نے کیا کیا کہا مگر چند الفاظ مثلاً عورت ——— قدرت کا حسین ترین نقش ——— تخلیق کا مقصد ——— محبت ——— جمالیاتی ذوق ——— اور اسی قسم کے الفاظ میرے کانوں میں گونج رہے تھے۔ میں نے اس ناگوار بحث کو ختم کرنے کے لئے کہا میں محبت جیسے پاک جذبے کی قدر کرتا ہوں۔ جمالیاتی ذوق کی بھی داد دیتا ہوں لیکن یہ کہے بغیر نہیں رہ سکتا کہ ؎

ہر بوالہوس نے حسن پرستی شعار کی
اب آبروئے شیوۂ اہلِ نظر گئی

جمیل نے بحث کو کچھ اور طول دینا چاہا۔ وہ محبت کے متعلق کچھ کہنے لگے میں نے جھلا کر کہا کیا مرد کی زندگی کا یہی ایک مقصد ہے اور کوئی نہیں مردوں کو دنیا میں اور کوئی کام نہیں ———

تھوڑی دیر تک خاموشی رہی۔ پھر میں نے کہا جمیل آج میں نے ایک عورت کو دیکھا ———

جمیل نے پوچھا بہت حسین تھی؟

میں نے کہا۔ معلوم نہیں۔

وہ حیرت سے میری طرف دیکھنے لگے۔ صبح سے لے کر شام تک جو بے شمار تصویریں ہمیں نظر آتی ہیں ان میں عورت کو ایک محبوبہ ہی کی صورت میں پیش کیا جاتا ہے۔ اس کا نتیجہ یہ ہے کہ اس کی اور حیثیتوں کی طرف ہماری نگاہ جاتی ہی نہیں۔ میں جمیل کی دماغی الجھن کو اچھی طرح سمجھ سکتا تھا۔ میں نے کہا میں نے اس عورت کو ایک ٹوٹے ہوئے جھونپڑے میں دنیا و مافیہا سے بے خبر مطالعے میں مصروف دیکھا۔ پھر اس کو کتب خانے کی طرف جاتے ہوئے دیکھا۔ ناتوانی سے اس کے قدم لڑکھڑا رہے تھے مگر چہرہ سے عزم و استقلال نمایاں تھا۔ اس کے جوش اور انہماک سے پتا چلتا تھا۔ کہ کوئی بہت بلند مقصد اس کے پیشِ نظر ہے۔ ہاں میں تم سے یہ کہنا بھول گیا کہ جس وقت میں اسے دیکھ رہا تھا مجھے اس بات کا خیال ہی نہیں آیا کہ وہ خوبصورت ہے یا بدصورت۔

جمیل نے پوچھا یہ تم کس عورت کا تذکرہ کر رہے ہو؟

میں نے کہا۔ مادام کیوری کا۔ آج جب تم آئے میں اسی کی سوانح عمری پڑھ رہا تھا مجھے ایسا معلوم ہو رہا تھا کہ میں اسے چلتے پھرتے پڑھتے لکھتے دیکھ رہا ہوں۔ اس کی عزت میری نگاہوں میں بڑھتی جا رہی تھی۔ میں نے ایسی تصویریں کم دیکھی ہیں جنہیں دیکھ کر ہمارے دل میں ادب و احترام کے جذبات پیدا ہوں۔

جمیل بولے - مگر میں نے دیکھی ہیں -

میں نے تعجب سے پوچھا - کہاں؟

انہوں نے طنز آمیز مسکراہٹ کے ساتھ کہا تمہارے کمرے میں -

مکان پہنچنے کے بعد میں نے دیوار پر سے ایک تصویر اتاری اور اس کے پرزے پرزے کردیئے اور تصویروں کا بھی یہی حشر ہونے والا تھا لیکن جمیل نے مجھے روک دیا - انہوں نے کہا - آج تمہیں یہ کیا ہوگیا ہے - یکایک تمہیں عورت سے نفرت کیوں ہوگئی - اگر قدرت کے حسین ترین نقش کی قدر تمہارے دل میں باقی نہیں رہی تو لاؤ یہ تصویریں مجھے دے دو - تم نے اتنی اچھی تصویر چاک کردی یہ کیا بدمذاقی ہے -

میں نے کہا - میں صنفِ نازک کی تذلیل گوارا نہیں کرسکتا -

جمیل تصویریں لے کر چلے گئے اور میں نے مادام کیوری کی سوانح عمری اُٹھالی -

تصدق حسین بی۔اے

## سوزِ فراق

کہاں ہم اے امیر اور اب کہاں داغ
وہ جلسے ہو چکے خُلد آشیاں کے![1]

امیر مینائی

اے داغ ہے دکن سے بہت دور لکھنؤ
ملتے امیر احمد و سید جلال سے!!

داغ

## یادِ رفتگاں

الہ آباد ہم بھی عنقریب اے جوش جائیں گے
پیٹ کر رو دیں گے جی کھول کر اکبر کے مدفن سے

جوش ملیح آبادی

بدن سے جان بھی ہو جائے گی رخصت جگر لیکن
نہ جائے گا خیالِ حضرتِ اصغر[2] مرے دل سے

جگر مرادآبادی

راحل

---

[1] نواب کلب علی خاں مرحوم والیٔ رام پور۔ [2] اصغر گونڈوی مرحوم۔ جگر نے یہ شعر اصغر مرحوم کی زندگی میں کہا تھا۔

# ریڈیو

(شیخ ناسخ سے معذرت کے ساتھ)

ہے ریڈیو حضورِ معلٰی کے سامنے
یا زہرہ نغمہ زن ہے ثریا کے سامنے

بالکل بجا ہے ساتھ اگر یہ بھی ہم کہیں
بے جان بولتا ہے مسیحا کے سامنے

(حکیم مومن سے معذرت کے ساتھ)

ریڈیو ہو تو گوشۂ خلوت
خامشی آشنا نہیں ہوتا

یہ مرے پاس ہوتا ہے گویا
جب کوئی دوسرا نہیں ہوتا

(مولانا روم سے معذرت کے ساتھ)

پیش من سازے کہ نامش ریڈیو ست
ہر زماں در نغمہ و در گفتگو ست

خشک چوب و خشک تار و خشک پوست
از کجا می آید ایں آوازِ دوست

(پطرس سے معذرت کے ساتھ)

بہ محفلہا کجا یابیم آں آتش نوائے را
کہ از خود ہائے و ہوئے آفرید و اندراں گم شد

مپرس از جستجو و نارسائی ہائے آں مجنوں
چو صوتِ ریڈیو ہر سو دوید و ہر زماں گم شد

اسد ملتانی

# جواہرات

یم لینٹن نے ایک نوجوان لڑکی کو اپنے دفتر کے اسسٹنٹ کے گھر دعوت میں دیکھا، نہ جانے اُس کی آنکھوں میں کیا کشش تھی کہ وہ دیکھتے ہی اُس کی محبت میں گرفتار ہوگیا۔ وہ ایک ٹیکس کلکٹر کی بیٹی تھی جو کچھ عرصہ پیشتر مر چکا تھا اور اب وہ اپنی ماں کے ساتھ پیرس میں رہتی تھی۔ اُس کی ماں چاہتی تھی کہ کسی معقول آمدنی والے شخص کے ساتھ اپنی بیٹی کی شادی کردے۔

نوجوان لڑکی نسوانی حسن کا بہترین نمونہ تھی ——— خوبصورت، خوب سیرت، سادہ اور سمجھ دار ——— غرضکہ وہ ایک ایسی لڑکی تھی جیسی لڑکی سے شادی کرنے کے خواب ہر نوجوان دیکھتا ہے۔ اُس کا سادہ حُسن، اس کی طبیعت کی سادگی اور ایک ہلکا سا تبسم جو ہر وقت اُس کے گلاب کی پنکھڑیوں ایسے ہونٹوں پر کھیلتا رہتا تھا۔ اُس کی روح کا عکس تھا۔ ہر شخص اُس کی تعریف میں رطب اللسان تھا ——— "خوش قسمت ہے وہ شخص جو اس سے شادی کرے گا"

ایم لینٹن اُس وقت وزارتِ امورِ داخلہ کے دفتر میں کلرک تھا اور تقریباً تین ہزار پانسو فرینک سالانہ کماتا تھا۔ اُس نے نوجوان لڑکی سے شادی کی درخواست کی اور درخواست قبول کرلی گئی ——— لینٹن اپنی بیوی کے ساتھ نہایت خوش وخرم رہتا اور وہ گھر کو ایسے سلیقے سے چلاتی کہ اُن کی زندگی چین سے کٹتی۔ وہ اپنے خاوند سے نہایت محبت کے ساتھ پیش آتی۔ اُس کے حُسنِ صورت اور حسنِ سیرت کا یا عالم تھا کہ شادی کے چھ سال بعد بھی لینٹن نے یہ محسوس کیا کہ اُسے اپنی بیوی سے پہلے سے کہیں زیادہ محبت ہے وہ اپنے دل میں اکثر سوچا کرتا کہ کتنے بیوقوف ہیں وہ لوگ جن کا خیال ہے کہ بیوی سے محبت نہیں کی جاسکتی۔

وہ اپنی بیوی کی دو باتوں پر اکثر ہنسا کرتا تھا ——— اُس کی تھیٹر جانے کی عادت اور جھوٹے جواہرات کی چاہت۔ اُس کی سہلیاں (چند افسروں کی بیویاں) اکثر اُس کے لئے ٹکٹ خرید لیتی تھیں اور وہ اپنے ساتھ اپنے خاوند کو بھی گھسیٹنے کی کوشش کرتی لیکن اُسے تھیٹر سے کوئی رغبت نہ تھی۔ اس لئے اکثر وہ اُسے اکیلا ہی بھیج دیتا۔

تھیٹر جانے کی وجہ سے اُس میں بھی اپنے حُسن کو چمکانے کی خواہش پیدا ہوئی۔ لیکن اُس کا لباس سادہ ہی رہا ——— اور یہ اُس کی اور اُس کے لباس کی سادگی ہی تھی جو کشش کا باعث تھی۔ پھر اُس نے اپنے آپ کو زیور اور جھوٹے جواہرات سے مزین کرنا شروع کردیا جو بالکل سچے موتیوں کی طرح چمکتے ———

اُس کا خاوند جو اُس کی اِس دکھاوے کی عادت سے کچھ ناراض سا تھا، اُس سے اکثر کہتا ——— "پیاری! اگر تمہیں سچے موتی اور جواہرات خریدنے کی توفیق نہیں تو تمہارا سادہ حسن ہی تمہارا بہترین زیور ہونا چاہئے۔ لیکن وہ مسکرا کر کہتی ——— "میں مجبور ہوں، مجھے

ان جھوٹے جواہرات سے پیار ہے، میں مانتی ہوں کہ یہ میری کمزوری ہے لیکن آپ جانتے ہیں کہ انسان اپنی فطرت کو نہیں بدل سکتا، پھر وہ اپنے جھوٹے زیوروں سے کھیلنا شروع کر دیتی اور لینٹن سے کہتی :۔ "سچ بتلائیے! کیا یہ خوبصورت نہیں!"

وہ ہنس کر کہتا "تمہارا شوق بالکل خانہ بدوشوں کا سا ہے"

جب وہ رات کے وقت آگ کے پاس بیٹھتے تو وہ اکثر اپنے زیور کی صندوقچی نکال لیتی جسے لینٹن طنزاً "کوڑا کرکٹ" کہا کرتا تھا۔

وہ جھوٹے جواہرات کو بڑے شوق سے دیکھتی اور اکثر ضد کرکے اپنے خاوند کے گلے میں نیکلس ڈال دیتی اور پھر خوب ہنس کر کہتی "پیارے تم کتنے بھلے معلوم ہوتے ہو!"

یہ کہتی ہوئی وہ اپنا سُندر مکھڑا لینٹن کے آغوشِ محبت میں چھپا دیتی اور اپنی لچکیلی باہیں اُس کے گلے میں ڈال دیتی۔

ایک رات جب وہ تھیئیٹر سے واپس آئی تو اُسے سردی لگ چکی تھی۔ صبح اُسے نمونیا ہوگیا اور آٹھ دن بعد وہ لینٹن کو ہمیشہ کے لئے داغ فراق دے گئی۔

لینٹن کی رنگت، بات چیت، غم واندوہ اور گریہ وزاری سے یہ معلوم ہوتا تھا کہ وُہ بھی اب چند دنوں کا مہمان ہے۔ وہ صبح سے شام تک روتا ـــــ اُس کا دل ناقابلِ برداشت غم کے تیروں سے چھلنی ہو چکا تھا، کہتے ہیں وقت ہر قسم کے غم کا علاج ہے لیکن لینٹن پر اس کا کچھ اثر نہ ہوا، ـــــ وہ اکثر دفتر میں بیٹھا بیٹھا رو پڑتا۔

زندگی ایک بارِ گراں ہو چکی تھی، اُس کی آمدنی جو اُس کی بیوی کے ہاتھوں میں تمام سامانِ زیست مہیا کر دیتی تھی، اب اُس کے گزارے کے لئے بہت قلیل تھی۔

ایک صبح جب اُس کی جیب میں ایک پھوٹی کوڑی بھی نہ تھی اُس نے ارادہ کیا کہ کچھ فروخت کرے۔ اچانک اُسے جھوٹے جواہرات کا خیال آیا جو پہلے بھی اُس کی آنکھوں میں خار کی طرح کھٹکتے تھے، سب سے پہلے اُسے وہ نیکلس بیچنے کا خیال آیا جو کبھی کبھی وُہ اُسے پہنا دیتی تھی۔ اُس نے خیال کیا زیادہ نہیں تو چھ سات فرینک تو مل ہی جائیں گے۔

دفتر جاتے ہوئے وہ راستے میں ایک جوہری کی دکان میں داخل ہوا، اُس نے سوداگر سے کہا ـــــ "جناب میں یہ نیکلس فروخت کرنا چاہتا ہوں" سوداگر نے نیکلس اپنے ہاتھ میں پکڑ لیا، کبھی وہ اسے ادھر سے دیکھتا کبھی اُدھر سے، کبھی دور رکھ کر دیکھتا اور کبھی تولتا۔ لینٹن یہ سمجھا کہ سوداگر شاید اُسے بنا رہا ہے اور وہ کہنے ہی والا تھا "میں جانتا ہوں اس کی قیمت دو چار فرینک سے زیادہ نہیں ہو سکتی" کہ سوداگر نے کہا "جناب! اس نیکلس کی قیمت بارہ اور پندرہ ہزار فرینک کے درمیان ہے لیکن جب تک آپ یہ نہ بتائیں کہ آپ نے یہ کہاں سے لیا ہے میں اسے خریدنے کے لئے تیار نہیں"

لینٹن حیرانی کی وجہ سے کچھ نہ کہہ سکا لیکن تھوڑی دیر کے بعد کہا "کیا آپ صحیح کہہ رہے ہیں؟" جوہری نے سمجھا شاید یہ اس قیمت پر رضامند نہیں اس لئے کہا "آپ کو اگر اطمینان نہ ہو تو کہیں اور جا سکتے ہیں میں زیادہ سے زیادہ پندرہ ہزار فرینک دے سکتا ہوں"

لینٹن نے حیرانی سے کانپتے ہوئے نیکلس اُٹھا لیا اور کچھ سوچنے کے لئے باہر چلا آیا، تھوڑی دیر بعد وہ ایک اور دُکان میں داخل ہوا جوہری نے نیکلس دیکھتے ہی کہا" اوہ! میں جانتا ہوں! یہ نیکلس اِسی دکان سے خرید ا گیا تھا۔

لینٹن نے پوچھا" اِس کی قیمت کیا ہوگی؟"

جوہری نے کہا" میں نے یہ نیکلس پچیس ہزار فرینک کو بیچا تھا، اب ہم اِس کے لئے اٹھارہ ہزار فرینک دینے کو تیار ہیں اگر آپ ہمارے قاعدے کے مطابق ہمیں یہ بتا دیں کہ آپ کے قبضے میں یہ کس طرح آیا"

اِس دفعہ لینٹن جو حیرانی کے عالم میں کھویا ہوا تھا، بیٹھ گیا اور بولا" لیکن ذرا غور سے دیکھئے۔ اِس وقت تک میرا خیال تھا کہ یہ چھ سات فرینک سے زیادہ قیمت کا نہ ہوگا۔

جوہری نے پوچھا ——— "جناب آپ کا نام؟"

لینٹن نے کہا میں وزارتِ امورِ داخلہ کے دفتر میں ایک کلرک ہوں اور میرا ایڈریس ہے ——— "نمبر۱۶ ریوڈی مارٹر" سوداگر نے اپنی کتابیں کھولیں اور کچھ دیر کے بعد کہا" یہ نیکلس مسز لینٹن کو ۲۰ رجولائی ۱۸۶۶ء کو نمبر۱۶ ریوڈی مارٹر کے پتہ پر بھیجا گیا۔

دونوں نے ایک دوسرے کی طرف دیکھا، سوداگر یہ معلوم کرنا چاہتا تھا کہ کہیں یہ کوئی چور تو نہیں ——— اور لینٹن حیرانی کی وجہ سے خاموشی کے عالم میں کھویا ہوا تھا۔

آخر جوہری نے کہا" آپ چوبیس گھنٹے کے لئے نیکلس ہمارے پاس چھوڑ جائیے، ہم اپنی تسلی کرلیں گے اور آپ رسید لیتے جائیے۔

لینٹن نے جواب دیا" بہتر!"

پھر رسید جیب میں ڈال کر باہر چلا گیا، وہ خیالات کی رو میں بہا جا رہا تھا۔ دو تین دفعہ راستہ بھول گیا۔ وہ سوچ رہا تھا کہ اُس کی بیوی اپنی جیب سے تو اتنے قیمتی جواہرات خرید نہیں سکتی تھی آخر اُس نے یہ کیسے حاصل کئے؟

ضروری ہے کہ یہ تحفے ہیں ——— تحفے! ——— تحفے!

لیکن اُسے یہ تحفے کس نے دیئے؟ اور کیوں؟

چلتے چلتے وہ چوک میں ایک طرف کھڑا ہو گیا، اُس کے دل میں شکوک پیدا ہو رہے تھے۔

میری بیوی ——— اُف ——— میری بیوی!

دنیا اُسے گھومتی ہوئی معلوم ہو رہی تھی، اور زمین اُس کے پاؤں تلے کانپ رہی تھی۔ اُسے ایسا محسوس ہو رہا تھا گویا اِردگرد کی تمام عمارتیں گر رہی ہیں۔ وہ وہیں بے ہوش ہو کر گر پڑا اور جب اُسے ہوش آیا تو اُس نے اپنے آپ کو ایک ہسپتال میں پایا۔

گھر واپس آکر اُس نے تمام دروازے بند کر لئے، اور دیر تک روتا رہا، بار بار اپنے رومال کو کاٹتا تھا، وہ غم سے نڈھال اور تھکان سے چور گہری نیند سو گیا۔ صبح وہ کافی دیر سے جاگا۔

# حسن فروش اور قوم فروش

وہ ایک گناہ گار عورت تھی سماج کی ٹھکرائی ہوئی حسن کے بازار میں بیٹھنے والی۔ جسم فروش ــــ قابلِ نفرت مخلوق! اور مولانا ایک بہت بڑے رہنما تھے۔ ایک مقتدر روزنامے کی ملکیت وادارت میں شریک۔ راج دربار میں عزت کے مالک ــــ امیر و وزیر کے ہم نوالہ اور ہم پیالہ! بات بظاہر بہت عجیب معلوم ہوتی ہے مگر حقیقت یہی ہے کہ دونوں عرصے سے ایک دوسرے کو جانتے تھے۔ صورت آشنائی سے شناسائی ہوئی اور شناسائی سے وہ ہنگامی اور جذباتی تعلق جسے اُس وقت مولانا محبت کہتے تھے اور اب حماقت سمجھتے ہیں۔

دونوں ایک ہی قصبہ میں پیدا ہوئے۔ وہ ایک شریف خاندان کی چشم وچراغ تھی۔ اُس قصبہ میں آج بھی اُس کے بزرگوں کا نام ادب و احترام سے لیا جاتا ہے۔ مولانا کے باپ چنگی میں ایک معمولی محرر تھے۔ اگر تنخواہ ہی پر انحصار ہوتا تو مولانا اور اُن کے چار پانچ چھوٹے بھائی اور پانچ چھ بہنیں سب کبھی بچپن سے لڑکپن اور لڑکپن سے شباب میں داخل نہ ہو سکتے بلکہ اوائل عمری میں فاقہ کشی کے باعث اللہ میاں کے پاس پہنچ جاتے لیکن خدا جسے پیدا کرتا ہے اس کی روزی کا سامان بھی ساتھ ہی مہیا کر دیتا ہے۔ منشی جی کی اولاد بھی دستِ غیب کے بل بوتے پر بڑھتی اور پھلتی پھولتی رہی بیٹوں۔ بیٹیوں۔ بہوؤں۔ پوتیوں اور نواسوں نواسیوں کا ایک اچھا خاصا لشکر تھا مگر اللہ نے سترہ روپے ماہوار میں ایسی برکت ڈال دی تھی کہ بری بھلی گزران ہو ہی جاتی تھی۔

وہ ایک امیر گھرانے کی لڑکی تھی۔ ناز و نعم میں پلی ہوئی۔ دولت میں کھیلنے والی! اور اس کی شادی بھی ایک امیر زادے ہی سے ہوئی۔ مگر دولت کی فراوانی کے باوجود سسرال آکر وہ مسرت سے ہمیشہ کے لئے محروم ہو کر رہ گئی۔ اِس کا شوہر ایک امیر زادہ تھا۔ نوجوان۔ اور مسلمان۔ ایک بے ملک نواب کا اکلوتا بیٹا اور اِس پر مستزاد یہ کہ باپ قبر میں پاؤں لٹکائے بیٹھا تھا! دو سال جوں توں کر کے گزر گئے۔ اِس نے جھڑکیاں کھا کھا کر دن اور رو رو کر راتیں گزاریں۔ گھر میں سب کچھ ہونے پر بھی اِس نے تین تین وقت فاقہ کیا۔ نوکروں اور ماماؤں کی موجودگی میں بھی اس نے برتن مانجھے اور کپڑے دھوئے۔ لیکن وہ شوہر کو اپنا نہ بنا سکی۔ اِس میں اِس کا کوئی قصور نہ تھا۔ اور اس کا شوہر کہتا تھا کہ میرا بھی کوئی قصور نہیں! غلطی تمہارے والدین اور میرے والدین کی ہے۔ میری شادی اُس سے ہونی چاہیئے تھی جسے میں چاہتا ہوں اور تمہاری شادی ــــ لیکن وہ تو شادی سے پہلے کسی کو چاہتی ہی نہ تھی۔ غلطی خواہ کسی کی ہو۔ سزا بہر حال اُسے مل رہی تھی۔

آخر بڈھا اور بیمار خسر چل بسا۔ اُدھر اس کا جنازہ گھر سے نکلا اِدھر شوہر نے بیوی کو باہر نکال دیا کہ اب تمہارے لئے اِس گھر میں کوئی جگہ نہیں۔ اب یہاں میرے دل کی رانی رہے گی۔ اس نے لاکھ کہا کہ مجھے لونڈی کی حیثیت ہی سے یہاں رہنے دو۔ میں تمہاری رانی کی باندی بن کر رہوں گی مگر امیر شوہر نے ــــ جو ایک دن پہلے محض امیر زادہ تھا ــــ ایک نہ مانی۔

وُہ اپنے باپ کے گھر آئی۔ دُلھن بن کر گئی تھی۔ طلاقن ہو کر لوٹی۔ باپ زندہ ہوتا تو یقیناً کلیجے سے لگا لیتا۔ مگر بیٹی کا صدمہ بہت پہلے اس کی جان لے چکا تھا۔ بوڑھی ماں دل پہ پتھر رکھ کر اب تک سب کچھ برداشت کر رہی تھی۔ نوجوان بیٹی اس طرح لُٹ کر گھر آبیٹھی تو غم ضبط کی حد سے باہر ہونے لگا۔ مگر اُس نے اِسے سینہ میں دبائے رکھا۔ لیکن دل کو کب تک دھوکا دیا جاسکتا ہے؟ اور پھر اپنے دل کو؟ کچھ عرصہ اندر ہی اندر گھلتی رہی اور آخر ایک دن اپنے رفیقِ حیات سے جا ملی!

اب وُہ بھائیوں کے رحم و کرم پر تھی۔ دو وقت روٹی ملتی تھی لیکن بھاوجوں کے طعنے چٹنی اور پیاز کی طرح ہمیشہ ساتھ ہوتے تھے ــــــ طعنے۔ بدگمانیاں، تہمتیں اور بہتان ــــــ اور آخر ایک دن ایک شریف گھر کی بیٹی کو گناہ کے بازار میں بیٹھنا پڑا۔ بھاوجوں نے کہا "ہم نہ کہتے تھے؟" بھائی بولے" پتہ ہوتا تو جب پیدا ہوئی تھی اسی وقت گلا گھونٹ دیتے۔ سماج نے فتویٰ دیا" شیطان نے اسے بہکایا ہے۔ اب اس کے سائے سے بھی بچنا چاہئے"۔ــــ شیطان نے یہ سنا تو ہکا بکا رہ گیا۔

مولانا نے گرتے پڑتے میٹرک کا امتحان پاس کر لیا۔ بہت جوتیاں چٹخائیں۔ مگر کہیں نوکری نہ ملی۔ کچھ عرصہ ادھر اُدھر دھکے کھاتے رہے آخر ایک اخبار میں ملازمت کر لی۔ بیس روپے ماہوار تنخواہ مقرر ہوئی تھی۔ دس مل جاتے اور دس مالک اُن کے حساب میں جمع کرتا جاتا تھا مگر ایسا معلوم ہوتا تھا کہ مولانا کی زندگی میں وہ ان کا یہ حساب بے باق نہیں کرے گا۔ مولانا کے تقاضوں کا نتیجہ یہ ہوا کہ دفتر سے نکالے گئے۔ یہاں سے نکلے تو ایک اور اخبار کے عملے میں جا شامل ہوئے۔ دوسرا اخبار ــــــ تیسرا اخبار ــــــ چوتھا اخبار ــــــ معلوم نہیں مولانا نے کتنے اخباروں میں کام کیا لیکن پندرہ سولہ سال کی یہ جدوجہد کام آئی اور ایک دن خود انہوں نے اپنی ہی طرح کے ایک دوست کے ساتھ مل کر اپنا اخبار نکال لیا۔

خوشامد اور چاپلوسی کا فن وہ سیکھ ہی چکے تھے۔ چڑھتے سورج کی پرستش کا نتیجہ یہ ہوا کہ گھر میں دھن برسنے لگا۔ جو کاروباری اصول اُن کے آقا اُن سے برتا کرتے تھے وہی مولانا نے اپنے ملازموں پر آزمائے۔ اخبار نویسی سے لیڈری ملی اور لیڈری سے راج دربار میں کرسی!

وہ بازار میں بیٹھتی تھی اور مولانا دفتر میں۔ مگر رات کو دونوں ملتے تھے۔ اُس کے بازار میں بیٹھنے کا سبب بھی مولانا کے کئی داؤ پیچ اور اُس کی صرف ایک لغزش تھی! لیکن اب وہ مولانا کو خوب سمجھتی تھی۔ کوئی وقت تھا جب مولانا اسے اپنی تسکینِ ہوس کا سامان جانتے تھے۔ اب وہ انہیں دفع الوقتی کا ذریعہ سمجھتی تھی۔ ایک دن مولانا نے اس سے کہا:-

"آخر تم مجھ سے باقاعدہ نکاح کیوں نہیں کر لیتیں؟"

"ایک بار باقاعدہ نکاح کر کے کیا حاصل کیا تھا جو اب دوبارہ اس غلطی کا ارتکاب کروں؟"

"لیکن اُسے تو تم سے محبت ہی نہ تھی"

"اور تمہیں ہے!"

"اور میں ہر روز تمہارے پاس آتا کس لئے ہوں؟"

"تفریح کا کھلونا سمجھ کر۔ اپنے نفس کی آگ بجھانے!"

"نفس کی آگ میں کہیں اور بھی بجھا سکتا ہوں"

"اب بھی بجھاتے ہوگے"

"غلط کہتی ہو۔ میں اپنی عزت کو خطرے میں ڈال کر تمہارے پاس آتا ہوں۔ اگر کوئی مجھے یہاں دیکھ پائے تو کیا کہے؟" اُس کی آنکھوں میں حقارت کی آگ چمکنے لگی۔ دانت پیس کر بولی

"چنگی کے محرر کے بیٹے۔ تیرا دادا ہمارے قصبے میں لکڑیاں بیچا کرتا تھا"

مولانا کھسیانی ہنسی ہنس کر بولے

"میں نسب پر فخر نہیں کرتا۔ اسلام میں حسب و نسب پر تفاخر حرام ہے۔ میں اپنی ذات پر فخر کرتا ہوں" مولانا ابھی کچھ اور کہنا چاہتے تھے مگر اس نے ان کی بات کاٹ لی اور زور سے ایک قہقہہ لگایا۔ ایک قہقہہ جس کی گونج اُس کی زہریلی اور عمیق نفرت کا اعلان کر رہی تھی۔ وہ بولی

"تو نسب پر فخر کو حرام سمجھتا ہے۔ تیرے حلال و حرام کا معیار کیا ہے؟ اور تیری ذات! تجھ میں اور مجھ میں فرق کیا ہے؟ میں اپنا جسم بیچتی ہوں تو اپنی قوم بیچتا ہے۔ میں نے اپنی روح بھی بیچی ہوگی۔ میں روح اور جسم کے جھگڑوں میں نہیں پڑتی۔ لیکن تو نے تو دوسروں کی روحیں بھی بیچ ڈالیں۔ مجھے بتا تجھ میں اور مجھ میں فرق کیا ہے؟ یہاں آنے سے تیری عزت خطرے میں پڑتی ہے۔ وہ عزت جو تو نے جھوٹ بول بول کر، دوسروں کو دھوکا دے دے کر، زیردستوں کا گلا گھونٹ گھونٹ کر اور زبردستوں کے جوتے چاٹ چاٹ کر بنائی یہاں آنے سے خطرے میں پڑتی ہے۔ اب تو میرے حرام اور حلال پر تقریر کرنا چاہتا ہے۔ میرا جسم کا سودا کرنا حرام اور تیرا قوم کا سودا کرنا حلال۔ میں سماج کی گناہ گار ہوں؟ آخر کیوں؟ سماج کو مجھ سے کیا نقصان پہنچا؟ میں کسی کو گناہ کا بلاوا دینے نہیں جاتی۔ تم خود یہاں چل کر آتے ہو۔ حالانکہ اس سے تمہاری عزت خطرے میں پڑتی ہے! اور تم سماج کے گناہ گار نہیں ہو جو بچوں، بوڑھوں، مردوں، عورتوں سب کو بیچتے ہو، اپنی عزت بنانے کی خاطر! اور پھر اسے خطرے میں ڈال کر ہر روز یہاں آتے ہو!! اس لکڑی فروش کے پوتے سن! ہم دونوں دکاندار ہیں۔ میں اپنی چیز بیچتی ہوں تو پرائی چیز۔ میری دکانداری میرے اور میرے گاہکوں کے سوا کسی اور کو نقصان نہیں پہنچا سکتی۔ تیری دکانداری تیرے اور تیرے گاہکوں کے سوا کسی کو فائدہ نہیں پہنچا سکتی۔ میں صرف اپنا جسم بیچتی ہوں تو پوری قوم بیچتا ہے۔ مذہب بیچتا ہے۔ ملک بیچتا ہے اور اگر تیرا بس چلے تو تُو خدا کو بھی بیچ ڈالے۔ اس پر بھی تو اپنے آپ کو معزز اور محترم سمجھتا ہے اور یہاں آنے سے تیری عزت خطرے میں پڑتی ہے ـــــ"

---

اس رات اُس کی خودداری کو چوٹ لگی اور اس کا سویا ہوا نسوانی غرور جاگ اُٹھا۔ صبح ہوئی تو وہ ایک بدلی ہوئی عورت تھی۔ وہ ایک

ہی جھٹکے میں گناہ کی دلدل سے نکل آنے میں کامیاب ہوگئی۔ مگر اب وہ کسی مرد سے شادی نہیں کرنا چاہتی تھی۔ اس کی تعلیم معقول تھی۔ اس نے فیصلہ کیا کہ اپنی باقی زندگی یتیموں کے کسی مدرسہ میں معلمہ کی حیثیت سے گزار دے اور روکھی سوکھی روٹی اور موٹے کپڑے کے سوا اس کا کچھ معاوضہ نہ لے۔ اُس نے مولانا ہی سے نواب صاحب کا نام سن رکھا تھا۔ نواب صاحب قوم کے بہت بڑے رہنما، ایک مشہور سوشل ریفارمر اور بڑے دردمند بزرگ تھے ان کی نگرانی میں لڑکے لڑکیوں کے کئی کالج اور سکول چل رہے تھے۔ اس نے برقع اُٹھایا اور دوپہر سے پہلے پہلے اِن کی خدمت میں جا حاضر ہوئی۔ اس کا خیال تھا کہ نواب صاحب اِس فیصلے پر شاباش کہیں گے اور اُسے اپنے پچھلے گناہوں کو کفارہ ادا کرنے کا موقع بخشیں گے۔ مگر جب ان کو معلوم ہوا کہ یہ تو بازار میں بیٹھنے والی عورت ہے تو انتہائی غضبناک لہجے میں کڑک کر بولے "نکل جا۔ ناپاک مخلوق۔ بدکار، فاحشہ عورت نکل جا یہاں سے۔ تجھے میری کوٹھی میں آنے کی جرأت کیسے ہوئی ——"

ابھی ڈانٹ جاری تھی کہ نوکر آیا اور اُس نے نواب صاحب سے عرض کی کہ اخبار —— والے مولانا —— تشریف لائے ہیں۔ نواب صاحب نے نوکر سے کہا کہ اس فاحشہ عورت کو دھکے دے کر کوٹھی سے باہر نکال دو اور خود مولانا کے استقبال کے لئے دروازے کی طرف بڑھے۔ مولانا کو دیکھتے ہی انہوں نے بڑے زور سے اسلام علیکم کہا اور انتہائی تپاک سے ہاتھ ملا کر بولے "مولانا آپ تو عید کا چاند ہوگئے ہیں۔ دس بارہ نوکر دوڑائیں تب جاکر کہیں آپ کی زیارت ہوتی ہے" مولانا مسکرا کر بولے "ابھی کیا کہوں۔ یہ قومی کام ہی اتنے ہیں کہ اِن سے فرصت نہیں ملتی ......"

وہ باہر نکلتے نکلتے صرف اتنا ہی سن سکی تھی۔ اُس کی آنکھوں سے ٹپ ٹپ آنسو گرنے لگے۔ اُس نے دل میں کہا مجھ میں اور اس میں یہی فرق ہے کہ میں اپنا جسم بیچتی ہوں اور یہ اپنی قوم —— اس کی دکان بڑی ہے!

حمید نظامی

## یادِ احباب

ایک ہمدردی رُسوا[1] تھی انیس حسرت

سو وہ رسوا بھی اُسے جاکے دکن بھول گئے!

برقؔ[2] کا اکثر یہ کہنا یاد آتا ہے مجھے!

تنکے چنوانے لگی ہم سے جُدائی آپ کی!

حسرت موہانی

راحل

1. ڈاکٹر مرزا محمد ہادی صاحب رُسوا بی اے، بی ایچ ڈی مرحوم مصنف "امراؤ جان ادا" و مثنوی "امید و بیم"
2. جواں مرگ محمد عظمت اللہ برق فرزند منشی محمد رحمت اللہ صاحب رعد مرحوم مالک نامی پریس، کانپور

# رباعیات

ہے نفس سے فصل تا دیدِ ایک نفس
ہے کرشک سے تا القیں ایک نفس
جب طرح کر ثبات سے گزار
اِس ایک ہی سانس کو ثبات
ہے حاصلِ عمر ہم نشیں ایک نفس

ہم مرد نہیں ابرو پہ نہ بل ڈالیں گے
اس نفس پہ علائق کو سمجھ ڈالیں گے
کیا موت کا ڈر موت کی سختی کیسی
ہنسی سے یہ پیوشیاں کو بدل ڈالیں گے

# غزل

شرابِ عشرت سے مست ہیں ہم کرم سے ساقی کے پَل رہے ہیں
سُلگنے والے سُلگ رہے ہیں جو جلنے والے ہیں جل رہے ہیں

بُری ہوا روزگار کی ہے جہاں کا ایسا ہے نیل بگڑا
زبان جن کی تھی صدقِ کامل وُہ اپنا وعدہ بدل رہے ہیں

نشے میں سرشارِ چشمِ مے گوں غضب کا بے چین تُرکِ مژگاں
اُبی ہوئی تیغ پٹ پڑی ہے سہام رہ رہ کے چل رہے ہیں

دورنگی ایسی ہے اس جہاں میں کہ دو بھی دل ایک سے نہیں ہیں
کسی کی حسرت نکل رہی ہے، کسی سے شعلے نکل رہے ہیں

کوئی یہ کہہ دیتا اُن سے جا کر انہیں کو کہتے تھے تم وفاگر
تمہاری صورت پہ مرنے والے فنا سے ہستی بدل رہے ہیں

کسی کی یکساں نہیں رہی ہے، نہ دل لگاتے نہ داغ کھاتے
جو عطر ملتے تھے گُل رخوں کے وہ آج ہاتھ اپنے مل رہے ہیں

علاج کیا ان ضدوں کا شاعر کہ میری آغوشِ شوق میں وُہ
بگڑ رہے ہیں سنور رہے ہیں تڑپ رہے ہیں مچل رہے ہیں

غیر مطبوعہ

حضرت آغا شاعر قزلباش مرحوم

# غزلیات

## ۱

کشتۂ تقدیر ہوں یا غافلِ تدبیر ہوں
رنج و غم کی ایک جیتی جاگتی تصویر ہوں

تو سزا دے یا جزا دے مالک و مختار ہے
کیا کہوں تجھ سے کہ میں شرمندۂ تقصیر ہوں

کج اگر پڑتا ہے تیرا تیر پڑنے دے کہ میں
خود بخود زد پر جو آجاتا ہے وہ نخچیر ہوں

مٹ چکا ہوں پھر بھی میرا مرتبہ دیکھے کوئی
میں حجازی قافلے کی خاک دامن گیر ہوں

کل نویس تقدیر گر تھا اے کے شمشیر و کتاب
آج کیوں مجبور ہوں زندانیٔ تقدیر ہوں

ابوظفر اعظمی

## ۲

عمرِ عزیز شوقِ تماشا میں کٹ گئی
یعنی تصورِ رخِ زیبا میں کٹ گئی

رنگیں تصورات کے فردوس میں رہے
اپنی تو ایک اور ہی دنیا میں کٹ گئی

امیدِ وصل نے مجھے کیا کیا دیے فریب
افلاک پر تعاقبِ عنقا میں کٹ گئی

دیتے رہے ثبوتِ وفا اور چپ رہے
امیدِ لطف و خدمتِ اعدا میں کٹ گئی

اس زندگی میں واسطی کچھ تلخیاں بھی تھیں
پر یوں کٹی کہ نشۂ صہبا میں کٹ گئی

سید جمیل واسطی

## ۳

تڑپ محبت کی برقِ مضطر تڑپ بپا انقلاب کر دے
مجاز کو وہ ترقیاں دے حقیقتیں بے نقاب کر دے

نہیں ضروری کہ جام بھی ہو سبو بھی ہو اور میکدہ بھی
نظر تو جس کی طرف اٹھا دے اسی کو مستِ شراب کر دے

یہ سب بجا ہے کہ فطرتِ حسن میں ہے شوخی بھی برہمی بھی
ترے کرم سے بعید کیا ہے جو عشق کو کامیاب کر دے

یہ تیرا غمزہ یہ تیری شوخی، یہ تیرا شیوہ یہ تیرا عشوہ
خوشی کو اندوہ کر دکھائے سکون کو اضطراب کر دے

تری نگاہوں میں اس قدر ہے تجلیاں بخشنے کی طاقت
بڑھائے ذرہ کی شان اتنی کہ غیرتِ آفتاب کر دے

مری نگاہوں سے دور رہ کر مری امیدوں پہ ہنسنے والے!
یہ بزم بھی تیری منتظر ہے یہاں بھی آ انقلاب کر دے

نزاِ مکاں لامکاں ہے مانا مگر ذرا سی یہ التجا ہے
جہاں سمائی نہیں نظر کی وہاں مجھے باریاب کر دے

کہاں کا اختر کہاں کا گوہر کہاں کا خورشید، ماہ کیسا
یقیں کا آئینہ چور کر کے جہاں کو موجِ سراب کر دے

اختر ہوشیارپوری

## اشعار

(۱) نفس میں وہ رنگیں نوائی کہاں
چمن کی اما[illegible] میں رہی

(۲) جو بھی ملی بری بھلی ہم تو خوشی سے پی گئے
قدرِ حیات کیا کریں مر نہ سکے تو جی گئے

وجد

# قانون

یہ ایک سخت سردرات تھی۔ اور مشرقی ہوائیں جسم میں سوئیاں سی چبھوتی ہوئی گزر جاتی تھیں۔ گلی کے آخری سرے پر بس آکر رکی۔ دو عورتیں اور ایک مرد سردی میں ٹھٹھرتے، کانپتے بس میں داخل ہو گئے۔ اور بس کی تین خالی سیٹیں اور پُر ہو گئیں۔ نوخیز لڑکی ایک قیمتی گرم فراک پہنے ہوئے تھی۔ اس کی بغل میں ایک چھوٹا سا حیا پانی کتا اپنی ننھی سی ناک بار بار پنجے سے کھجار ہا تھا اور سردی سے سکڑا لڑکی کی بغل میں دبکا ہوا تھا۔ کنڈکٹر نے گھنٹی بجائی اور بس روانہ ہو گئی۔ کنڈکٹر دروازے سے سرک کر اندر آگیا اور ٹکٹ دینے لگا تھوڑی دیر بعد اس کی نگاہیں اس ننھے سے کتے پر جم کر رہ گئیں جو لڑکی کی بغل میں سمٹا ہوا بیٹھا خر خر کر رہا تھا اور اُس کی سفید سفید تسبیح کے دانوں سی آنکھیں لڑکی کی بغل میں سے باہر سڑک پر اندھیرے میں جھانک رہی تھیں۔ سڑک کی بتیاں بس کے قریب آتیں۔ ان کی روشنی بس پر پڑتی اور تھوڑی دیر میں بس بتیوں کی روشنیوں کو سرد سڑک پر کانپتے ہوئے چھوڑ آگے بڑھ جاتی بس ایک قوی ہیکل دیو کی طرح گھر گھر کرتی تاریکی کے پردوں کو جن پر روشنی کے دھبے پڑے ہوئے تھے چیرتی چلی جارہی تھی۔

میں نے کنڈکٹر کی طرف دیکھا۔ اس کی پیشانی کے بَل آئندہ پیش آنے والے واقعے کی ترجمانی کر رہے تھے۔ وہ کتے کی طرف گھور رہا تھا۔ یہ اُس کے لئے ایسا موقع تھا جس کا وہ ہمیشہ بس کے دروازے میں نیم آدیزاں حالت میں انتظار کیا کرتا تھا۔ یہ اُن لوگوں میں سے تھا جو اپنی قسمت پر کبھی شاکر نہیں ہوتے۔ جو اپنے کاموں سے، اپنے فرائض سے ہمیشہ نالاں رہتے ہیں۔ جن کو دنیا کا ذرہ ذرہ اپنا دشمن نظر آتا ہے۔ جو ہمیشہ اپنی قسمت کو کوسا کرتے ہیں۔ اور ہمیشہ نیم غصے کی حالت میں رہنے کی وجہ سے ایسے موقعوں کا انتظار کیا کرتے ہیں کہ وہ اپنے دل کی بھڑاس نکال سکیں۔ یہ ظاہر کر سکیں کہ وہ بھی اس دنیا میں کچھ قوت رکھتے ہیں۔ کچھ طاقت کے مالک ہیں۔ اور ان کا لفظ بھی قانون ہو سکتا ہے۔

آخر وہ کرخت آواز سے بولا! "تم اس کتے کو بس سے باہر لے جاؤ"

لڑکی نے جو پہلے ہی سے کنڈکٹر کے تیور دیکھ کر ان الفاظ کی متوقع تھی اور جس نے اپنا جواب بھی پہلے ہی سوچ رکھا تھا جواب دیا "لیکن یہ تو میں ماننے کے لئے تیار نہیں ہوں"

کنڈکٹر نے بس کی چھت کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا جو اوپر سے بالکل کھلی تھی "تمہیں اسے باہر لے جانا ہی پڑے گا۔ یہ میرا حکم ہے"

لڑکی نے جواب دیا "میں تو ایسے موسم میں اوپر نہیں جاؤں گی۔ سردی تو میری جان ہی لے لے گی"

لڑکی کی ہمراہی عورت نے جو اس وقت تک اس منظر کو بڑی تشویشناک نگاہوں سے دیکھ رہی تھی کہا یقیناً۔ یقیناً۔ تمہیں ہرگز اوپر نہیں جانا چاہئے۔ اور پھر اس صورت میں جبکہ تم کھانسی اور زکام میں مبتلا ہو"

لڑکی کے ساتھی مرد نے پہلو بدلتے ہوئے کہا "اوپر جانا تو حماقت ہے!"

کنڈکٹر نے رسی کھینچی۔ بس کی چھوٹی سی متحرک دنیا میں گھنٹی نے ٹن کی آواز پیدا کی اور بس رک گئی۔

کنڈکٹر نے کہا "یہ بس اس سے آگے ہرگز بڑھنے نہیں پائے گی۔ جب تک اس کتے کو باہر نہ لایا جائے" اور وہ اُتر کر فٹ پاتھ پر کھڑا ہوگیا۔ قانون اُس کی حمایت پر تھا۔ اور مسافروں سے لدی ہوئی بس اُس کی مخالف! لیکن بس کا قانون تو یہی تھا۔ پھر وہ لوگوں کی مخالفت سے کیوں ڈرتا۔ وہ قانون کی آڑ میں اپنے بے چین دل کو تسکین کیوں نہ دیتا جبکہ اسے موقع مل رہا تھا۔ اس کی بے قرار روح اس وقت حقیقی مسرت حاصل کر رہی تھی۔

بس میں غم و غصہ کا طوفان بڑھ رہا تھا۔

"بے حیا!"

"بے شرم!!"

"لعنت ہے اس کی ذہنیت پر"

"یہ فوج میں کیوں نہ ہوا"

"بلاؤ پولیس کو!"

"چلو ہم سب اس کے خلاف کمپنی میں رپٹ کریں"

"ہم اس سے اپنا کرایہ واپس لیں گے"

"ضرور! ضرور!! ہم اسے کرایہ واپس کرنے پر مجبور کر دیں گے!"

سب مسافر لڑکی کی حمایت پر آمادہ تھے۔

وہ ننھا سا جانور خاموش بیٹھا ہوا سڑک پر مدہم روشنی کی طرف دیکھ رہا تھا۔ وہ اس جھگڑے، فساد اور بگڑے ہوئے حالات سے جو محض اُس کے وجود سے پیدا ہوئے بالکل ناواقف تھا۔ کنڈکٹر ٹہلتا ہوا بس کے دروازے کے پاس آیا۔

"تمہارا نمبر کیا ہے!" بس میں سے ایک آواز آئی۔ اور ایک نوجوان نے بڑی پھرتی سے اپنی جیب سے ایک چھوٹی سی کاپی نکالی اور پنسل جیب میں ٹٹولتے ہوئے کنڈکٹر کی طرف دیکھا۔

"یہ رہا میرا نمبر!" کنڈکٹر نے پروائی سے اپنے نمبر کی طرف اشارہ کر دیا۔

"تم ہمارے کرائے واپس دے دو!"

"تم صرف اس لئے ملازم رکھے گئے ہو کہ مسافروں کو ان کی منزلِ مقصود تک پہنچاؤ!!"

"تم ہمیں ساری رات سردی میں ٹھٹھرتا ہوا نہیں چھوڑ سکتے!!!"

"کرائے واپس نہیں کئے جا سکتے!" واحد جواب تھا۔

دو تین جسم اپنی جگہوں سے اُبھرتے ہوئے نظر آئے ..... ایک ..... دو ..... تین اور تین سائے رات کی تاریکی میں گم ہو گئے۔ کنڈکٹر نے جلدی جلدی فٹ پاتھ پر ٹہلنا شروع کر دیا اور پھر کھڑا ہو کر ڈرائیور سے باتیں کرنے لگا۔ ایک دوسری بس جو اس سڑک پر آخری تھی قریب سے گھر گھراتی ہوئی گزر گئی۔ مسافروں نے اُسے کھڑا کرنے کے لئے اپنے ہاتھ کھڑے کئے، رومال ہلائے۔ آوازیں دیں۔ چلائے۔ لیکن بس گزرتی چلی گئی۔

ایک بڈھے نے اپنی جگہ پر کسمساتے ہوئے کہا "یہ شیطان کنڈکٹر ہم خیال ہیں" اور اپنی نیلی سی سردی سے ٹھٹھری ناک مسلنے لگا۔

"ایک دوسرے کی حمایت کرتے ہیں" ایک نوجوان نے ٹائی درست کی اور کوٹ کی جیبوں میں ہاتھ ڈالتے ہوئے سکڑ کر بیٹھ گیا۔

کسی نے بڑے زور سے گھنٹی بجائی۔ ڈرائیور کی جگہ کا دروازہ کھلا۔ ایک سر باہر نکلا۔ ڈرائیور نے طنزاً کہا "یہ نئے کنڈکٹر صاحب کون پیدا ہو گئے ہیں" تھوڑی دیر جواب کا انتظار کیا۔ مگر اس سوال کا وہاں کوئی جواب نہ تھا۔ اس نے اپنا سر پھر کھڑکی کے اندر کر لیا۔ اور اپنے بازوؤں کو دونوں ہاتھوں سے تھپتھپاتے ہوئے گنگنانے لگا۔ بس کی روانگی کی کوئی صورت نظر نہ آتی تھی۔ ایک سپاہی بس کے قریب آیا جس نے اندر کی طرف جھانکا۔ سوالات کی بوچھاڑ اور شکایات کے ہجوم نے سپاہی کو تھوڑی دیر کے لئے بوکھلا دیا۔

سپاہی نے نرمی سے کہا "لیکن تم جانتے ہو وہ بھی تو اپنے قوانین پر عمل کرتا ہے" "تم اپنے نام اور پتے اسے کیوں نہیں دے دیتے!"

"لیکن یہ تو وہ لیتا ہی نہیں!"

سپاہی نے مسکراتے ہوئے کہا "خوب!" اور وہاں سے کھسک کر دور گلی میں جا کھڑا ہوا۔ جہاں اسے دو ساتھی اور مل گئے۔

بس وہیں کھڑی ہوئی تھی۔ ننھا کتا ابھی تک سڑک کی روشنیوں میں سے تاریکی کی طرف جھانک رہا تھا۔ کنڈکٹر ایک کپتان کی طرح جو اپنے جہاز کے عرشے پر فتح کے وقت ٹہل رہا ہو فٹ پاتھ پر ادھر اُدھر چہل قدمی کر رہا تھا۔ ایک نوخیز لڑکی جس کے چیخ چیخ کر باتیں کرنے سے بس میں گونج پیدا ہو رہی تھی بڑبڑاتی ہوئی بس سے اتری اور سیدھی کنڈکٹر کی طرف اس طرح گئی جیسے دیکھنے والی نگاہیں ابھی کنڈکٹر کو زمین پر خون میں لوٹتا ہوا ہی تو دیکھیں گی۔ لیکن وہ اپنی جگہ پر قائم تھا۔ غیر متحرک، اُس کا دل اس طرح سرد تھا جس طرح وہ تاریک رات اور ایسا سخت جیسا وہ فٹ پاتھ۔ وہ بڑبڑاتی ہوئی اس کے قریب سے سپاہیوں کی طرف چلی گئی جو دور کھڑے ہوئے بے جان غیر متحرک بتوں کی طرح اس ڈرامے کو دیکھ رہے تھے۔ وہ پھر واپس پلٹی۔ اپنے نوجوان ساتھی کو بلایا اور دونوں تاریکی میں غائب ہو گئے۔ باقی ماندہ مسافروں نے بھی ان کی پیروی کی اور اکا دکا اپنی جگہوں سے اُٹھ اٹھ کر تاریکی میں گم ہونے لگے۔ بس خالی ہوتی جا رہی تھی۔ یہاں تک کہ اس جوشیلے نوجوان نے بھی جس نے نمبر طلب کیا تھا اور جس نے کہا تھا کہ وہ کنڈکٹر کی اس حرکتِ نازیبا کا انجام بھی دیکھے گا چاہے اسے بس میں صبح تک ٹھٹھرنا ہی کیوں نہ پڑے اس موقع کو کھسک جانے کے لئے غنیمت سمجھا۔

اور پھر تو کتے کی حمایتی پارٹی نے کنڈکٹر کے مطالبہ کو مان لینا ہی مناسب سمجھا۔

آخر تنگ آ کر کتے والی لڑکی نے کہا "بہت اچھا ہم اوپر چلی جاتی ہیں"

اس کی ساتھی عورت چلائی "ہرگز نہیں!"

"میں ضرور جاؤں گی!"

"تو پھر تمہیں نمونیا ہو جائے گا۔"

لڑکی نے فیصلہ کن بھرائی ہوئی آواز میں کہا "ہونے دو!"

اس کے نوجوان ساتھی نے کہا "ہرگز نہیں۔ کیا تم کتے کے لئے جان دے دوگی؟" مگر اس اثنا میں وہ بس کی چھت والے زینے پر غائب ہو چکی تھی۔ کنڈکٹر اندر آیا۔ گھنٹی چیخی اور اس کی سردی سے کانپتی ہوئی آواز ڈرائیور کو چلنے کی اطلاع دیتے ہوئے ٹھٹھر کر رہ گئی۔ بس روانہ ہو گئی۔ وہ ایک فاتح کی طرح مسافروں کی نکتہ چینیوں سے بے نیاز دروازے میں کھڑا تھا۔ باقی ماندہ مسافر اس کی بدمزاجی کے متعلق سرگوشیاں کر رہے تھے۔

تھوڑی دور جا کر انجن خراب ہو گیا۔ اور کنڈکٹر ڈرائیور کی مدد کے لئے بس سے نیچے اتر کر اس کی طرف چلا گیا۔ اس کام کے لئے بھی کافی وقت درکار تھا۔ اور اسی دوران میں کتے والی لڑکی چھت پر سے آہستہ آہستہ نیچے اتر آئی۔ اور اپنی جگہ پر آ کر بیٹھ گئی۔ انجن درست کر لیا گیا۔ کنڈکٹر واپس بس میں آیا۔ گھنٹی بجائی اور بس چلدی۔ پھر اس کی نگاہیں کتے پر پڑیں اور اس کا ہاتھ پھر رسی کی طرف اٹھ گیا۔ گھنٹی کی تیز آواز تاریکی کا جمود توڑتی ہوئی گونج گئی اور دور سڑک کے کنارے درختوں کے سرسراتے ہوئے پتوں میں ڈوب گئی۔ ڈرائیور نے پیچھے کی طرف جھانکا۔ کنڈکٹر نے کتے کی طرف اشارہ کیا۔ بس رک گئی وہی ڈراما پھر انہیں کرداروں اور مناظر کے ساتھ دہرایا گیا مفت پاتھ پر ادھر ادھر ٹہلتا ہوا کنڈکٹر غصے سے پرہٹ کا پکا! اپنے بازوؤں کو تھپتھپا کر گنگناتا ہوا ڈرائیور! سڑک کی مدھم روشنیوں کی طرف جھانکتا ہوا کتا! اور کتے والی لڑکی کا دعویٰ کہ وہ چھت پر ہرگز نہیں جائے گی اور آخر اس کا بسورتے ہوئے چلا جانا!!

جب میں بس کا تنہا مسافر رہ گیا تو کنڈکٹر نے مجھ سے کہا "آخر میں بھی تو اپنے قوانین پر عمل کرتا ہوں" اگرچہ وہ فاتح تھا۔ اس نے بازی جیت لی تھی لیکن وہ اپنی صحیح حالت اور مجبوری واضح کر کے اپنے آپ کو بے گناہ ثابت کرنا چاہتا تھا۔

میں نے کہا "قوانین!" ویسے تو قوانین ایک بہت ضروری چیز ہیں لیکن آخر مختلف قوانین میں بھی تو فرق ہوتا ہے۔ ان میں بعض ایسے ہیں جن پر بہت تشدد سے عمل کیا جاتا ہے۔ جیسے سڑک کے قوانین۔ جنہیں کبھی نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔ کیونکہ ان میں نوجوان کا خطرہ ہوتا ہے یا حادثہ ہو جانے پر کم از کم ہاتھ پاؤں کا ضائع ہو جانا ضروری ٹھہرا۔ یہی وجہ ہے کہ ایسے قوانین کو توڑا نہیں جا سکتا۔ ان پر سختی سے عمل کیا جاتا ہے۔ لیکن بعض قوانین تو صرف ہماری راہنمائی کے لئے بنائے گئے ہیں۔ تاکہ ہم وقتاً فوقتاً فائدہ اٹھا سکیں۔ اگر ضروری سمجھیں تو ان پر عمل کر لیا جائے ورنہ نظر انداز کر دینے میں بھی کچھ ہرج نہیں کتوں کے متعلق قانون ہے۔ اب کتا بس میں لانے کی صرف اس لئے اجازت نہیں کہ دوسرے مسافروں کو تکلیف نہ ہو۔ لیکن اگر اس سے نقصان یا تکلیف کا اندیشہ نہ ہو تو یہی کتا بس میں لانے میں ہرج ہی کیا ہے یہ تو عقلی بات ہے جس طرح عقل نے اجازت دی کر لیا۔ قانون تمہارے ہاتھ میں کوڑے کی طرح نہیں ہونا چاہئے کہ تم اس سے مسافروں کو اندھا دھند زدوکوب کرو۔ بلکہ یہ تو تمہیں اختیار دیا گیا ہے تاکہ بوقت ضرورت تم اس سے فائدہ اٹھا سکو۔ یہ ایسے قوانین ہیں کہ جن کے مقصد پر نظر رکھنی چاہئے نہ کہ الفاظ پر۔ کیونکہ یہ قوانین مسافروں کی تکالیف کے تدارک کے لئے ہوتے ہیں ان کی مصیبتوں میں اضافہ کرنے کے لئے نہیں ہوتے۔ ان قوانین سے مسافروں کی راحت مدنظر ہوتی ہے نہ کہ قانون کے الفاظ تم نے قانون کے الفاظ پر عمل کیا لیکن اس کا حقیقی مقصد فوت ہو گیا۔ اور یہی قانون جو مسافروں کی آسائش کے لئے بنایا گیا ہے اس کے برعکس ثابت ہوا۔ کیونکہ قانون پر عمل کرنے اور اس پر زور دینے کا یہ موقع نہیں تھا۔ تم قوانین کو اپنی جذباتی حالت پر موقوف کر دینا چاہتے ہو!"

اس نے میری باتوں سے بہت اچھا اثر لیا اور انہیں تسلیم کیا اور جب میں بس سے اترنے لگا تو بڑی نرمی سے کہا "شب بخیر!"

ترجمہ۔ اسعد گیلانی

# اصغر کی یادیں

## بیگم بشیر احمد کے نام ایک نوعمر لڑکی کا خط

کرڑپہ۔ مورخہ ۳۰ رجولائی ۱۹۴۱ء

محترمہ آپا جان

تسلیم بہزار تکریم۔ مزاج شریف؟ آپ کا دردناک مضمون "یہ دنیا" کی سرخی سے گزشتہ ہفتے کے "تہذیب" میں نظر سے گزرا۔ اور بے حد قلق ہوا۔ واقعی ماں کی ممتا اور اپنی جان سے زیادہ عزیز اولاد کا غم بہت بڑا ہوتا ہے۔ ع یہ داغ وہ ہے کہ دشمن کو بھی نصیب نہ ہو۔ آمین! مگر دنیا میں رنج وغم کے نہیں ہوتا دامانِ صبر وشکیب کو ہاتھ سے نہ دینا اور ہمت نہ ہارنا چاہئے ؎

زمانہ چھان مارا ہے "یہ دنیا" دیکھی بھالی ہے ۔۔۔ نہ ہے کوئی خوش وخرم نہ کوئی غم سے خالی ہے

اور کسی شاعر کا شعر ہے ؎

مقامِ شکر ہے غافل مصیبت دنیا ۔۔۔ اسی بلانے سے اللہ یاد آتا ہے۔

غرض آپ دانا بینا ہیں۔ میں کیا عرض کروں اور کیا تسکین دوں؟ خدائے پاک آپ کو صبرِ جمیل و دولتِ ایمان سکونِ قلبی عطا کرے آمین۔

ہمارے والد ماجد کی بیاضِ خاص میں ایک دلسوز وغم بیز نظم تھی جسے نقل کرکے بیرسٹر صاحب اور آپ کی تسکینِ قلب کے لئے ارسال کرتی ہوں۔ خدا کرے اس نظم سے آپ کے بیقرار دلوں کو قرار آئے۔ آمین۔ ثم آمین۔ (بیرسٹر صاحب قبلہ کو یہ نظم ضرور دکھایئے)

قبل ازیں بھی ہمارے والدِ ماجد نے خاص آپ کے نام ایک غم بیز نظم حضرت قلندر کرڑپوی کی روانہ کی تھی جس کی رسید بھی آگئی ہے۔

والدِ ماجد آپ دونوں کی خدمات میں تسلیمات عرض کرتے ہیں اور دعائے خیر۔ ع

گر قبول افتد زہے عزوشرف

فقط والتسلیم۔ ناچیز مریم خاتون۔

دخترِ محمد لال خاں ادیب ہیڈ کانسٹیبل پولیس پنشنر، کرڑپہ (صوبہ سرحد)

# جنت سے ایک خط

بیٹے کی طرف سے اپنے باپ کے نام (از شاعرِ انقلاب سیماب اکبر آبادی)

روتے ہو بابا۔ رات دن، ناحق۔ مرے مرنے سے تم
واپس میں آسکتا نہیں۔ آہ و فغاں کرنے سے تم[1]
بھائی جُدا اندوہگیں، اماں جُدا بے آس ہیں
آخر یہ مایوسی ہے کیوں؟ ہم تو خُدا کے پاس ہیں
اپنی امانت تھا تمہیں اللہ نے مجھکو دیا
میں تو اُسی کا مال تھا جب چاہا اُس نے لے لیا
اللہ کی مرضی سے ہی میں نذرِ دریا ہوگیا
بے سود رٹنا آپ کا "کیا عزم تھا؟ کیا ہوگیا؟" (ادبِ کلاچی)
رونے سے کیا ہے فائدہ؟ رونے سے کیا مل جائیگا؟
دنیا سے جو جاتا رہا واپس نہ پھر وُہ آئے گا!
بے سود آہ وزاریاں بے فائدہ یہ شور ہے
قسمت پہ کس کا جبر ہے۔ قدرت پہ کس کا زور ہے؟
اماں سے کہہ کر بندگی۔ کہہ دو نہ وُہ روئیں مجھے
جاگیں تو دیں دل سے بھلا۔ اور بھول کر سوئیں مجھے
میں گلشنِ فردوس میں ہوں چین اور آرام سے
دکھ درد سے نا آشنا واقف نہیں آلام سے
حوریں بٹھا کر گود میں دن بھر کھلاتی ہیں مجھے
دے دے کے میٹھی لوریاں شب کو سلاتی ہیں مجھے
تم سے بھی ستّر درجہ مجھ پر مہربان اللہ ہے
غلمان میرے دوست ہیں حوروں کو میری چاہ ہے

---

[1] یہ مصرع اسی طرح وصول ہوا "ہمایوں"

تکلیف میری روح کو دیتے ہو جب روتے ہو تم
میرے لئے تکلیف کا گویا سبب ہوتے ہو تم
تم فاتحہ مجھ پر پڑھو تو روح میری شاد ہو
دنیا میں تھا میں نے پڑھا۔ شاید تمہیں بھی یاد ہو
خیرات کرتا ہے کوئی گر مرنے والے کے لئے
ملتی ہیں دس دس نیکیاں ایک ایک کے بدلے اسے
کھانا کھلاؤ تم وہاں۔ مجھ کو یہاں کھانا ملے
اِک قطرہ تم خیرات دو اور مجھ کو پیمانہ ملے
یہ تھی بڑی خوش قسمتی ہم آپ سے پہلے مرے
زندہ ہے وُہ بیٹا جو اپنے باپ سے پہلے مرے
بابا۔ خُدا کے واسطے۔ رونا نہ اب ہرگز ہمیں
امّاں کو بھی تسکین دو۔ بے فکر وہ ہم سے رہیں
جنت میں جب آؤ گے تم، پھر تم سے مل جائیں گے ہم
دنیا میں تو ہرگز نہ اب بھولے سے بھی آئیں گے ہم
وُہ رات دن کے مخمصے رونا مچلنا چیخنا
سو مشکلیں سو آفتیں۔ قصہ چکا جھگڑا مِٹا
مرتے ہی گویا چھُوٹ گئے ہم سینکڑوں آفات سے
آگاہ پہلے تو نہ تھے فردوس کے حالات سے
ہر وقت اِک تازہ خوشی ہر شادمانی ہے نئی
ہم مر کے زندہ ہو گئے، یہ زندگانی ہے نئی،
آگاہ ہو جائے اگر ہر آدمی انجام سے
بیزار ہو توبہ کرے اس زندگی کے نام سے

(گزرانیدہ مریم خاتون دختر حضرتِ ادیبؔ کٹپوی
تھانہ وڈاکخانہ کٹوپہ ضلع خاص صوبہ مدراس)

# محفلِ ادب

## میاں کے دوست

(از بیگم حجاب امتیاز علی)

دنیا میں دوست کس کے نہیں ہوتے۔ آپ کے میرے۔ ہر ایک کے دوست ہیں۔ بعض دوست مخلص اور وفادار بعض محض خوشگوار۔ بعض سے تکلف کے تعلقات بعض سے یگانگت کے مراسم۔ لیکن ہر صورت میں معقول اور رکھ رکھاؤ کے لوگ۔ ادب آداب سے واقف۔ میل ملاپ کے طور طریقوں کی سمجھ رکھنے والے۔ آٹھویں دسویں وہ آپ کے ہاں آتی ہیں۔ دسویں بارھویں آپ اُن کے ہاں چلی جاتی ہیں۔ معمولی راہ و رسم ہے تو ملاقات پندرہ بیس منٹ میں ختم ہوگئی۔ پُرانے اور گہرے تعلقات ہیں۔ تو زیادہ وقت صرف ہوگیا اس میں بات چیت گپ شپ۔ شکوہ شکایت۔ ہنسی مذاق سب کچھ ہو جاتا ہے۔

چائے کا وقت ہو۔ تو اکٹھے چائے بھی پی لی جاتی ہے۔ کھانے کا وقت ہو۔ تو کھانا بھی کھا لیا جاتا ہے۔ مہینے میں دو ایک دفعہ زیادہ سے زیادہ دو گھنٹے یوں گزار لئے جائیں۔ تو اپنا جی بھی خوش ہوتا ہے۔ اور دوست کے دل میں بھی کسی طرح کا میل نہیں آنے پاتا۔ دوست کے ساتھ اس کے رشتہ دار اور عزیز بھی آپ کے اخلاق اور احتیاط کے قائل ہوتے ہیں۔ اُلفت و محبت کی فضا میں خوشگوار طور پر بسر ہوتی چلی جاتی ہے۔

لیکن ـــــ شوہر کے دوست ـــــ! خدا کی پناہ! ـــــ تصور سے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں۔ وہ تو ایک مستقل بیماری ہیں۔ ملیریا کا حملہ بھی ایک دن ناغہ کرکے ہوتا ہے۔ لیکن کیا مجال جو یہ بیماری ایک دن بھی ناغہ کر جائے۔

سرِ شام سے جو دورہ شروع ہوتا ہے تو ممکن ہے جو نصف شب سے پہلے پیچھا چھوڑ دے؟ آپ ہر ممکن کوشش کر دیکھئے۔ جو تدبیر بھی انسانی ذہن تصور میں لا سکتا ہے عمل میں لے آیئے۔ ناممکن ہے۔ کہ آپ کو کامیابی ہو۔ اس دورے کے دوران میں زبان تالو سے لگنے کا نام نہیں لیتی۔ قہقہوں کی آوازیں فلک شگاف ہوتی ہیں۔ پیاس بڑھ جاتی ہے۔ بھوک بھی عموماً کھل جاتی ہے۔ گرمی کا موسم ہو۔ تو کافی۔ خشک میوہ یا تلی ہوئی چیزیں اور سگرٹ پان کا تو جیسے ہوکا ہو جاتا ہے۔

موت کے بعد کی زندگی کی طرح سسرال کی بھی کوئی بات یقینی نہیں۔ ممکن ہے آپ کا شوہر بھلا مانس نکلے یا چڑچڑا مرد۔ آپ کی ساس مہربان اور شفیق ہو۔ یا لڑاکا اور جھگڑالو۔ آپ کی نند محبت شعار ہو۔ یا تلی کی خصلت کی اور چغلخور۔ سوائے ایک بات کے ہر بات غیر یقینی ہے۔ اور یقینی بات یہ ہے کہ سسرال میں آپ کو اور کچھ نصیب ہو یا نہ ہو۔ شوہر کے دوستوں سے ضرور بالضرور سابقہ پڑے گا۔ یہ

بالکل ممکن ہے۔ کہ آپ کے شوہر بہ خود غلط بھی نہ ہوں۔ لیکن یہ قطعی ناممکن ـــــ کہ وہ دوست نہ رکھتے ہوں۔ اور دوست بھی اسی غیر معمولی قسم کے جسے "شوہر برانڈ" کے نام سے یاد کیا جا سکتا ہے۔

ان حضرات کی پہلی نمایاں خصوصیت یہ ہوتی ہے کہ یہ عموماً آتے عین اس وقت ہیں جب آپ شوہر کے ساتھ کہیں باہر جا رہی ہوں۔ ادھر آپ تبدیلِ لباس کے بعد اپنا ننھا سا بیگ ہاتھ میں سنبھال کر پورٹیکو کا رُخ کرتی ہیں۔ اُدھر یکایک باہر سے "ہلو اور مزاج شریف"۔ اور کہاں کے ارادے ہیں؟ اور ٹھہروں گا بالکل نہیں۔ اور کوئی خاص کام نہ تھا۔ بس اتفاق ہی سے آ گیا۔ اور لیجئے میں چلا" کی آوازیں آنی شروع ہو جاتی ہیں ......

اگر آپ تجربہ کار واقع ہوئی ہیں۔ تو "لیجئے میں چلا" سن کر آپ خود فی الفور اپنے لباس خانے میں واپس چلی جاتی۔ اور لباس پھر تبدیل کر لیتی ہیں کیونکہ آپ بخوبی جانتی ہیں۔ کہ ان حضرات کی "لیجئے بس چلا" کے معنی ہیں۔ چلتے چلتے درجن بھر سوال کر ڈالنا۔ کہ کہاں جا رہے ہو؟ کس کے پارٹی ہے؟ بڑا کج اخلاق شخص ہے۔ کہ ہمیں پارٹی کی اطلاع تک نہیں دی۔ ان کے بھائی کو تم جانتے ہو گے۔ ارے وہی پچھلے مہینے جن کا مضمون چھپا تھا۔ وقت نہیں۔ ورنہ ان کے اپنے مراسم کی پوری تفصیل تمہیں سناتا۔ لیکن اتنا کہے بغیر تو اس وقت بھی نہیں رہ سکتا۔ کہ بے حد خلیق اور وضع دار شخص ہے۔ دونوں بھائیوں میں زمین آسمان کا فرق ہے"۔ اس ساری تفصیل کے بعد ان حضرات کا آداب عرض کر کے رخصت ہو جانا بھی اطمینان بخش نہیں ہوتا۔ دروازے تک پہنچتے پہنچتے انہیں کئی ضروری باتیں واپس کھینچ لاتی ہیں۔

اگر آپ کو پارٹی یا سینما کے کسی شو میں ضروری پہنچنا ہو۔ تو میں ہر شادی شدہ عورت کو مشورہ دوں گی۔ کہ وہ اپنے شوہر کو وقت سے کم از کم دو گھنٹے پہلے مُنہ ہاتھ دُھلا کر اور تبدیل لباس کرا کے کار میں بٹھا دے۔ اور کار کے دروازے اور شیشے بند کر کے ان پر پردے کھنچوا دے۔ تاکہ کسی دوست کو شوہر کا سایہ تک نظر آنے کا امکان نہ رہے۔ صرف اسی طرح آپ کہیں وقت پر پہنچنے کی اُمید کر سکتی ہیں۔

ان حضرات کی دوسری نمایاں خصوصیت یہ ہے۔ کہ ان کی زندگی کا گھڑی سے مطلق کوئی تعلق نہیں ہوتا۔ اگر آپ شوہر کے کسی دوست کی کلائی یا جیب میں گھڑی دیکھیں۔ تو بلا تکلف اور بلا تامل یقین کر لیجئے۔ کہ یہ شے کھلونے کی قسم سے ہے۔ وقت بتانے کی غرض سے نہیں لگائی گئی۔ اس کو صرف آرائش و زیبائش کے خیال سے لگا لیا گیا ہے۔ اور یہ لوگ دو دو تین تین گھنٹے کے بعد کبھی اس پر نظر ڈال دیتے ہیں۔ تو وقت دیکھنے کے لئے نہیں۔ بلکہ محض یہ اطمینان کرنے کو کہ کسی لطیفۂ غیبی سے یہ کھلونا گھڑی چلنی تو نہیں شروع ہو گئی؛

ان حضرات کی آنکھوں کی بناوٹ میں اللہ تعالیٰ نے وہی خوبی رکھی ہے جو بلّی کی آنکھوں کو بخشی ہے۔ دن چھپ جائے۔ شام پڑ جائے۔ آدھی رات گزر جائے۔ ان کی آنکھوں کو مطلق کوئی فرق محسوس نہیں ہوتا۔ ان کے بیٹھنے کا بے تکلف انداز۔ ان کی بات چیت کا کھلا لہجہ اسی انداز سے جاری رہتا ہے جیسا تیسرے پہر کے وقت تھا۔

ان حضرات کی تیسری نمایاں خصوصیت یہ ہے کہ کھانے پینے کے متعلق ان کا نقطۂ نظر درویشوں کا سا ہوتا ہے۔ لہٰذا نہ انہیں مطلق دلچسپی نہیں ہوتی۔ کھانے پینے کو پیٹ بھرنے اور جینے کا ایک ذریعہ سمجھتے ہیں۔ نہ کبھی ان کے گھر کوئی ایسی چیز پکتی ہے جس کو کھانے کا شوق انہیں کھانے کے وقت اُٹھ کھڑے ہونے پر مجبور کر دے۔ نہ کبھی ان کے ضمیر کو یہ خیال بے چین کرتا ہے

کہ گھریلو زندگی کے لُطف اور حُسن کے لئے بیوی بچے کا کبھی میاں کے ساتھ کھانا کھا لینا بھی کوئی اہمیت رکھتا ہے۔

جب کبھی اطلاع باہر بھیجی جائے۔ کہ کھانا تیار ہے۔ تو ان کا طرزِ عمل مثنوی میر حسن کی بیروُن کی طرح خود فراموشی اور سرد مہری کا سا ہوتا ہے ؎

کہا گر کسی نے کہ کچھ کھائیے — تو بولے "بہت خوب لے آیئے"۔

ان حضرات کی چوتھی خصوصیت یہ ہے کہ آتے ہی عموماً بیوی کی مزاج پرسی ضرور کرتے ہیں۔ ان کی آمد پر اگر سکنجبین یا مینگو فل کے گلاس باہر بھیج دیئے جائیں۔ تو تاکید سے بہرے کی معرفت اندر یہ سوال پہنچایا جاتا ہے کہ "آپ خیریت سے تو ہیں نا؟"

ابتدا میں میں دل میں کہا کرتی تھی کہ الٰہی دنیا میں کیسے کیسے ہمدرد اور نیک نفس اور دردمند لوگ موجود ہیں۔ جن کے دل سے دوست کی بیوی کی صحت کا خیال کبھی نہیں اُترتا۔ لیکن جب ہر روز اور ہر دوست سے یہی پیغام مجھے مسلسل پہنچتا رہا۔ اور اپنی صحت میں نے ہر لحاظ سے ایسی پائی۔ کہ اس کے متعلق کسی قسم کا کوئی اندیشہ افواہ کی صورت بھی اختیار نہ کرسکتا تھا۔ تو سمجھ گئی کہ یہ جملہ اسی صورت سے استعمال ہوتا ہے جیسے زبان میں محاورے اور ضرب الامثال استعمال کی جاتی ہیں۔

رشتہ کے وقت لوگ بَر کے متعلق طرح طرح کی چھان بین کرتے ہیں۔ لڑکے کی ذات کیا ہے؟ خاندان کیسا ہے؟ عمر کتنی ہے؟ لڑکا شکل و صورت اور صحت کا کیسا ہے؟ اخلاقی اور مالی حالت اچھی ہے یا بُری؟ نباہ کرنا جانتا ہے یا نہیں۔ غرض طرح طرح کی باتیں کرید کرید کر نکالی جاتی ہیں۔ لیکن سراغ رسانی کے اس عمل میں کبھی کوئی یہ نہایت اہم بات معلوم کرنے کی ضرورت نہیں سمجھتا۔ کہ ان حضرات کے دوستوں کا حلقہ کس حد تک وسیع ہے۔ یہ میں اس خیال سے نہیں کہہ رہی کہ فارسی زبان میں "کند ہم جنس با ہم جنس پرواز" یا انگریزی زبان میں A man is known by the company he keeps کی مثل موجود ہے۔ یہ تو میں جب کہتی اگر میں اچھی صحبت رکھنے والے لڑکے کو رشتہ کے لئے زیادہ موزوں سمجھتی۔ اچھے بُرے کا سوال ہی نہیں۔ اچھے ہوں جب بُرے ہوں جب۔ شوہر کے دوست ہر حال میں بڑی خطرناک چیز ہیں۔

میری رائے میں اگر اور ہر طرح اطمینان کر کے بَر کو سو میں سے سو نمبر دیئے گئے ہیں تو اس کے دوستوں کی تعداد معلوم کر کے فی دوست کم سے کم بیس نمبر بلا تکلف کاٹ لینے چاہئیں۔

بلا مبالغہ یقین فرمائیے، ایک شوہر کے رسولی ہونا اتنی اندیشہ ناک بات نہیں۔ جتنا اس کا ایک دوست رکھنا۔

(نشر شدہ) "تہذیب نسواں"

# مطبوعات

## مطبوعاتِ انجمنِ اسلامی تاریخ و تمدن (مسلم یونیورسٹی علی گڑھ)

یہ انجمن پانچ سال ہوئے مسلم یونیورسٹی میں اِس غرض سے قائم کی گئی کہ نوجوان مسلمانوں میں قومی اور اسلامی زندگی کی ایک رَو دوڑا دے۔ یہ انجمن سالانہ جلسے کرتی ہے یوم النبی مناتی ہے جس میں یونیورسٹی کے اساتذہ اور طلبہ ذوق و شوق سے شریک ہوتے ہیں اور اسلامی ہفتہ مناتی ہے۔ گاہے گاہے اس انجمن کی دعوت پر صاحبانِ فضل و کمال علی گڑھ آتے ہیں اور اپنے بلند پایہ مقالے پڑھتے ہیں یا تقریریں کرتے ہیں۔

انجمنِ مذکور نے ہمیں پانچ ایسے دلچسپ و مفید مقالات بھیجے ہیں جو خاص جلسوں میں پڑھے گئے۔

**سائنس اور اسلام**:۔ یہ مولانا حافظ محمد طیب صاحب (دیوبند) کی ایک تقریر ہے جس میں یہ بتایا گیا ہے کہ انسان سب عناصر سے زیادہ اشد اور اُن پر غالب و متصرف ہے۔ ایک مشتِ استخواں سے کائنات کا ذرّہ ذرّہ عاجز ہے۔ لیکن یہ طاقت اور لطافت انسان کے بدن سے پیدا نہیں ہوسکتی بلکہ وہ اُس کی روح ہے جو تمام مادّی عالموں سے بھی زیادہ لطیف چیز ہے۔ ؎

بے حجابی یہ کہ ہر ذرّہ سے جلوہ آشکار  اُس پہ گھونگٹ یہ کہ صورت آج تک نادیدہ ہے

رُوح جب بھی اپنی اصلی فطرت پر چلی ہے اُس سے عجائبات کا ظہور ہوا ہے اور یہ تعلق مع اللہ کی قوت ہی سے ممکن ہے۔ لہٰذا انسان کو چاہئے کہ اُس منبعِ جود و کمال کی طرف رجوع کرے۔ خلاصۂ بحث یہ ہے کہ دائمی رفعت و عزت رُوحانیت ہی میں ہے اور یہ کہ جب تک سائنس کے کارنامے مذہب کے لئے خادم اور ذریعۂ تحصیل نہ بنیں گے اُن کا انجام خوش کُن نہ ہوگا۔

**تمدنِ اسلام**:۔ یہ مولانا عبدالماجد صاحب دریابادی کا ایک مقالہ ہے۔ یہ ہے تمدنِ اسلام کا پیام بیسویں صدی کی دُنیا کے نام۔ ایک مسلمان بچے کی بنیادی تعلیم ہے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ اِسی طرح زندگی کے ایک ایک مرحلے میں اسلام کے طرزِ عمل کی مجسم مثالیں پیش کی گئی ہیں۔ "قدم قدم پر پہرا بیٹھا ہوا ہے"۔ مقصدِ حکومت کی گمراہی کی جڑ یہی ہے کہ انسان نے حاکم اپنے کو سمجھ لیا حالانکہ حکومت صرف اللہ کی ہے۔ آج کل کے کمیونزم کے مقابل میں پیغمبرِ اسلام اور بعض دوسرے اکابرِ اسلام کی زندگی کے واقعات پیش کرکے بتایا گیا ہے کہ کس طرح وہ زندگی جس میں قوانینِ الٰہی کا نفاذ ہوتا ہے اپنا اور دوسروں کیلئے باعثِ رحمت ثابت ہوتی ہے۔

**اسلامی حکومت کس طرح قائم ہوتی ہے**:۔ از مولانا ابوالاعلیٰ مودودی۔ اس مقالے میں بتایا گیا ہے کہ اسلام میں قومیت کا عنصر قطعی ناپید ہے اور وہ مجرّد ایک اصولی حکومت ہے۔ آج کل یہ دُھن اکثر لوگوں کے سر پر سوار ہے کہ مسلمان کے نام سے جو ایک قوم بن گئی ہے اُس کے ہاتھ میں حکومت آجائے، حقوق کا تحفظ ہوجائے، ملازمتوں اور تعلیمی اور انتخابی ادارات میں اُن کا حصہ مقرر ہو۔ حالانکہ اسلام کے سامنے قومیں اور ملتیں نہیں صرف انسان ہیں۔ اسلامی حکومت کی پوری عمارت خدا کی حاکمیت کے تصور پر قائم کی گئی ہے کیونکہ ملک خدا کا ہے اور انسان صرف اُس

